(۳)

**فَجَامِعُ مَعْقُوْل وَجَامِعُ مَنْقُوْل**
**وَ قَامُوْسُ دِیْنِهٖ لِفَهْمِ الدَّسَا تِیْرِ**

آپ ''عُلوم عقلیّہ '' اور ''عُلوم شرعیّہ'' دونوں کا ''مُرقّعِ زرّیں'' ہیں اور ''قوانینِ ودساتیر'' کی فہم وفراست رکھنے والی عِلمی شخصیّت ہونے کے لحاظ سے آپ عِلمِ دینیہ کا ''سمندر'' ہیں۔

(۴)

**لَیَصْطَادُ بِالْبُرْهَانِ اَعْدَاءَ دِیْنِهٖ**
**فَیُسْکِتُ بِالدَّلِیْلِ لَا بِالْاَسَاطِیْرِ**

آپ ''تیرِ بُرہاں'' کے ذریعے دُشمنانِ دیں ''کاشِکار'' کرتے رہتے ہیں، آپ دلیل سے ''زباں'' بندی کرتے ہیں نہ کے داستانیں اور قِصّے سُناسُنا کر۔

(۵)

**فَصُوْرَتُهٗ لَیْسَتْ بِصُوْرَةِ خَادِع**
**عَلَائِمُ صِدْقِهٖ سَنَتْ فِی الْاَسَارِیْرِ**

آپ کی شکل صُورت ایسی ہے کہ ایسی شکل وصُورت کبھی کسی ''دھوکے باز'' کی ہو ہی نہیں سکتی کیونکہ آپکی ''سچّائی کی نِشانیاں'' آپ کے ''چہرہ'' کی رعنائیوں میں ''چمکتی'' دِکھائی دیتی ہیں۔

(۶)

یُرِیْدُ نِظَام الشَّرْعِ فِی اَرْضِ جَدِّنَا

تَعَالَوْا نَکُنْ لَہٗ یَداً فِی التَّدَابِیْرِ

آپکی اوّلین ترجیح ہمارے اجداد کی سرزمیں ''پاکستان'' میں نِظامِ ''اسلام'' کا نِفاذ ہے۔تو آیئے!!(اس مقصد کے حصُول میں) اُنکی کوششوں میں اُنکا ہاتھ بٹائیں۔

(۷)

اَلَا اِنَّمَا الْاِسْلَامُ قَصْر مُشَیَّد

وَقَصْرُ عِدَاہُ مُنْکَسِر کَا الْقَوَارِیْرِ

خبردار......!!اسلام ہی فقط ایک مضبُوط قلعہ ہے مگر اسکے برعکس ''اعداءِ'' اسلام کا قلعہ یُوں ٹُوٹنے والا ہے جیسے ''شیشوں کا محل'' چکناچُور ہو جاتا ہے۔

(۸)

حَدِیْقَتُنَا تَرِیٰ اِلیٰ فَذِّ نَاطُوْر

حَسِبْنَاہُ خَیْراً مِنْ جَمِیْعِ النَّوَاطِیْرِ

ہمارا باغ یعنی ارضِ وطن کسی ''مُنفرِد باغباں'' کا مُنتظر ہے۔اسکے لیئے ہم جناب ''ڈاکٹر جلالی'' زِید مجدُہُ کوسب سے ''بہتر باغباں'' گُمان کرتے ہیں۔

(۹)

حَصَلْنَا عَلیٰ تَحْرِیْرِنَا اِنَّمَا لَفْظاً

فَاَیُّ عَقِیْل عَدَّہ مِنْ تَحَارِیْرِ؟

واضح رہے ہم نے فقط لفظاً ہی آزادی حاصل کی ہے۔کونسا ’’ذِیْ شُعور‘‘اس کوآزادیوں میں شُمار کرتا ہے؟؟؟

(۱۰)

اَلا اِنَّمَا الرُّئْیَا الَّتِیْ قَدْ رَئَیْنَاھَا
لَتَنْتَظِرَنَّ یَوْمَنَا لِلتَّعَابِیْرِ

گوشِ ہوش سے سُن لو!!(آزاد وطن کا) جوخواب ہم نے دیکھا تھا وہ،70 سال گُزرنے کے بعدبھی آج تلک ’’شرمِندہءِتعبیر‘‘ہونے کامُنتظر ہے۔

(۱۱)

فَکَمْ خُطْبَۃَ اَھْلُ السِّیَاسَۃَ اَلْقَھَا؟
فَلَمَّا اَتَوْا نَسُوْاجَمِیْعَ التَّقَارِیْرِ

نام نِہاد اہلِ سیاست؛لوگوں کو کِتنے سبز باغ دِکھانے کی ’’تقریریں‘‘جھاڑتے رہتے ہیں!!جب برسرِ اِقتدار آتے ہیں توپھر (وعدُوں پر مُشتمِل)وہ تمام سابقہ بیانات یکسر بُھول جاتے ہیں۔

(۱۲)

اَلا لَمْ یَقُمْ بِحَلِّ عُقْدَتِنَا مَرْءِ
تَاَمَّرَ مَرَّات بِقَلْبِ التَّصَاوِیْرِ

خبردار......!! کوئی بھی حُکمران ہمارا ’’عُقدہ‘‘ حل نہ کرسکا یعنی نِفاذِ اسلام کا مسئلہ جُوں کا تُوں؛حل طلب ہے۔ اگرچہ تصاوِیراورمنشور بدل بدل کر بارہا اُنہیں حُکمران بننے کا موقع مِلا ہے۔

(۱۳)

**اَلَمْ تَعْرِفُوْا بَنِیْ سِیَاسَةِ اَرْضِنَا؟**
**سِیَاسَتُهُمْ فَقَطْ لِجَمْعِ الدَّنَانِیْرِ**

کیا تم اپنے مادرِ وطن کے ''نام نہاد'' سیاست دانوں سے واقِف نہیں ہو؟؟ اُنکی سیاست تو فقط ''ڈالر'' یعنی مال و دولت سمیٹنا ہے۔

(۱۴)

**فَمَاهُمْ لَهَا اِلَّا اُلُوْا هُتَافَات**
**فَکَمْ سَنَةً سَمِعْتَهَا بِالنَّوَاقِیْرِ**

یہ نام نہاد سیاستدان تو فقط (خِدمتِ خلق اور تعمیرِ وطن کے) بُلند بانگ نعرے لگانے والے ہوتے ہیں۔ کِتنے سالوں سے آپ انکے آسمان کو چھو نیوالے دعوے سازیئوں میں؛ بِگلوں کے سُرتار اور زمزموں کی صُورت میں سُنتے آرہے ہیں۔

(۱۵)

**بَنُوالدِّیْنِ لِلْعِلْمِ لَهَا اَهْلُهَا فَقَطْ**
**لَهَا مَا سِوَاهُمْ کُلُّهُمْ کَالنَّوَاسِیْرِ**

(واضح رہے) پسرانِ دین اپنے اِمتیازِ علم ہی کی وجہ سے صِرف اور صِرف سیاست کے ''اہل'' ہیں۔ ابنائے دیں کے عِلاوہ دیگر تمام نام نہاد سیاست کرنے والے لوگ سیاست کیے لیئے ''ناسور'' ہیں۔

(۱۶)

اُولٰئِکَ مِرْآتُ السِّیَاسَۃِ لِدِیْنِهِمْ
بِهِمْ یَنْجَلِی شَبِیْهُهَا کَالْمَنَاظِیْر

(کیونکہ) عُلماء......، عِلمِ دین کے وارث ہونے کی وجہ سے سیاست کا آئینہ ہیں۔انکے ذریعے آئینے کی طرح سیاست کی شکل وصُورت نُمایاں ہوجاتی ہے۔

(۱۷)

اَلَا اقْدِمُوْا فَغَیِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِکُمْ
فَتَغْیِیْرُاَیْدِیْکُمْ کَقَلْبِ التَّقَادِیْر

خبردار!! آگے بڑھو!! اوراپنی ''تقدیر'' کواپنے ہاتھوں سے بدل ڈالو۔کیونکہ تُمہارا اپنی قُوّتِ بازُو سے اپنی تقدیر بدلنا بالکُل تقدیر کے پلٹا کھانے کے مُترادِف ہے۔

## الفصل الرابع

(۱)

### ﴿......الشریف عبداللّٰہ شاہ قصوری المعروف بلھے شاہ......﴾

اَلَمْ تَسْمَعُوْا ذِکْرٰی شَہِیْرِ الدُّھُوْرِ؟
اَلا ذَاکَ عَبْدُاللّٰہِ سَاکِنُ الْقُصُوْرِ

اَلا اِنَّہٗ حَسَبًا شَرِیْفٌ وَّ نَسَبًا
کَمَا ذَاکَ فَذُّ الْاَوْلِیَاءِ الْبُرُوْرِ

قَدِ اشْتَھَرَ فِیْ بِلادِنَا بِـ بُلْھے شَاہْ
یُنَادِیْ بِعُرْفِہٖ نِدَاءَ الْفَخُوْرِ

لَقَدْ کَانَ حَافِظًا لِقُرْآنِ رَبِّہٖ
کَمَا عَالِمًا بِالْحَدِیْثِ الْمَأْثُوْرِ

لَقَدْ کَانَ شَاعِرًا کَبِیْرًا شَہِیْرًا
کَمَا شِعْرُہٗ مُنْغَمِسٌ بِالسُّرُوْرِ

اَلا طَالَمَا اسْتَغْرَقَ فِیْ لَذَّۃِ الْحَالِ
وَکَانَ یَغُوْصُھَا کَغَائِصِ الْبُحُوْرِ

اِذَاشْتَدَّ جَذْبُہٗ فَزَادَ وِجْدَانُہٗ
فَقَدْ خَرَّسَکْرَانَ بِغَیْرِ مَخْمُوْرِ

یُصَرِّفُ شِعْرُہٗ اِلَی السَّمْعِ سَامِعًا
لَقَدْ اَثَّرَ الْقُلُوْبَ اَثَرَ السُّحُوْرِ

وَکَانَ یَعِظُ الْوَرٰی بِسِحْرِ کَلَامِہٖ
یُغَرِّدُ شِعْرَہٗ کَغِرْدِ عُصْفُوْرِ

فَنَوْعَانِ شِعْرُہٗ فَلِلْعَامِ نَوْعُہٗ
وَنَوْعٌ یَّغُوْصُ فِیْہِ اَھْلُ الْحُجُوْرِ

فَلَوْ ذَاقَ مَوْتَہٗ وَلٰکِنَّ شِعْرَہٗ
لَصَیَّرَہٗ حَیًّا بِمُرُوْرِ الْعُصُوْرِ

☆☆☆

ترجمہ

(۱)

اَلَمْ تَسْمَعُوْا ذِکْرٰی شَہِیْرِ الدُّھُوْرِ؟
اَلَا ذَاکَ عَبْدُاللّٰہِ سَاکِنُ الْقُصُوْرِ

کیا تم نے مشہور زمانہ شخصیت کا تذکرہ نہیں سنا؟ آگاہ رہو! وہ شخصیت عبداللہ شاہ قصوری ہیں جو کہ قصور شہر کے رہنے والے ہیں۔

(۲)

اَلَا اِنَّہٗ حَسَبًا شَرِیْفٌ وَّ نَسَبًا
کَمَا ذَاکَ فَذُّ الْاَوْلِیَاءِ الْبُرُوْرِ

آگاہ رہو! وہ حسب نسب کے لحاظ سے ساداتِ کرام میں سے ہیں، اسی

طرح وہ پاکباز اولیاءِ کرام میں سے منفرد ہیں۔

(۳)

**قَدِ اشْتَهَرَ فِیْ بِلَادِنَا بِـ بُلْھے شَاہُ**

**یُنَادِیْ بِعُرْفِهٖ نِدَاءَ الْفَخُوْرِ**

ہمارے مادرِ وطن میں وہ ''بلھے شاہ'' کے نام سے مشہور ہیں، آپ (اپنے اشعار میں) فخر کرنے والے شخص کی طرح اپنے ''عُرفی نام'' کی صدا لگایا کرتے تھے۔

(۴)

**لَقَدْ کَانَ حَافِظًا لِقُرْآنِ رَبِّهٖ**

**کَمَا عَالِمًا بِالْحَدِیْثِ الْمَأْثُوْرِ**

وہ کتابِ الٰہی کے حافظ تھے، اسی طرح وہ حدیثِ رسولِ مقبول ﷺ کے عالم بھی تھے۔

(۵)

**لَقَدْ کَانَ شَاعِرًا کَبِیْرًا شَهِیْرًا**

**کَمَا شِعْرُهٗ مُنْغَمِسٌ بِالسُّرُوْرِ**

آپ کا شمار مشاہیر شعراءِ کبار میں ہوتا ہے، ایسے ہی آپ کے اشعار فرحت و سرور میں ڈوبے ہوئے ہیں۔

(۶)

اَلا طَالَمَا اسْتَغْرَقَ فِیْ لَذَّةِ الْحَالِ
وَکَانَ یَغُوْصُهَا کَغَائِصِ الْبُحُوْرِ

آگاہ رہو! آپ ایک طویل عرصے تک لذتِ اِستغراق سے لطف اندوز ہوتے رہے، آپ لذتِ حال میں اس شخص کی مانند غوطہ زن رہا کرتے تھے جو سمندروں میں حصولِ موتی کی غرض سے غوطہ زن رہتا ہے۔

(۷)

اِذَاشْتَدَّ جَذْبُهٗ فَزَادَ وِجْدَانُهٗ
فَقَدْ خَرَّسَکْرَانَ بِغَیْرِ مَخْمُوْرِ

جب آپ پر کیفیّتِ جذب کا غلبہ ہوتا ہے تو آپ کی حالتِ وِجدان (مزید) بڑھ جاتی تو ایسے میں کیفِ جذب و وِجدان سے مخمور (نیم) مدہوش پڑے رہتے آپ پر یہ کیفیت شراب کی وجہ سے نہیں بلکہ نشہ جذب و وِجدان کی وجہ سے ہوا کرتی تھی۔

(۸)

یُصَرِّفُ شِعْرُهٗ اِلَی السَّمْعِ سَامِعًا
لَقَدْ اَثَّرَ الْقُلُوْبَ اَثَرَ السُّحُوْرِ

آپ کا صوفیانہ کلام سامع کو سننے پر مجبور کرتا ہے آپ کا کلام دلوں پر کارگر ہونے میں ''جادو نظیر'' ہے۔

(۹)

وَکَانَ یَعِظُ الْوَرٰی بِسِحْرِ کَلَامِہٖ
یُغَرِّدُ شِعْرَہٗ کَغِرْدِ عُصْفُوْرٖ

آپ اپنے جادوانہ کلام کے ذریعے مخلوق کو پند و نصائح کیا کرتے تھے، گانے والے پرندے کی طرح آپ اپنا کلام مترنم انداز میں گایا کرتے تھے۔

(۱۰)

فَنَوْعَانِ شِعْرُہٗ فَلِلْعَامِ نَوْعُہٗ
وَنَوْعٌ یَّغُوْصُ فِیْہِ اَھْلُ الْحُجُوْرٖ

آپ کا کلام دو قسموں پر مشتمل ہے ایک عام لوگوں کیلئے ہے (جو کہ عام فہم ہے) اور ایک قسم وہ ہے جس میں فقط ''اربابِ عُقُول'' ہی غوطہ زن ہو کر خوشہ چینی کر سکتے ہیں۔

(۱۱)

فَلَوْذَاقَ مَوْتَہٗ وَلٰکِنَّ شِعْرَہٗ
لَصَیَّرَہٗ حَیًّا بِمُرُوْرِ الْعُصُوْرٖ

اگرچہ آپ نے موت کا ذائقہ چکھ لیا ہے تاہم صدیاں بیت جانے کے بعد بھی آپ کے صوفیانہ کلام نے آپ کو زندہ رکھا یعنی آپ کا کلام زندہ ہے تو گویا آپ اپنے کلام کی صورت میں زندہ ہیں۔

(۲)

﴿...... الشیخ شیر محمّد شرق بوری (شرق پوری) شیخوپورہ......﴾

اُقَدِّمُ ذِکْرَ بَاسِلٍ مِّنَ الْاُسَادِ
فَمَنْ کَانَ فَذَّ عَصْرِہٖ مِنَ الْعِبَادِ

فَشِیْرُ مُحَمَّدٍ یُقَالُ لَہٗ حَقًّا
اَلَا اِنَّہٗ مِنْ اَوْلِیَاءِ بِلَادِیْ

وَکَانَ یُلَقِّنُ الْوَرٰی ذِکْرَ رَبِّھِمْ
وَیُرْشِدُھُمْ کَمَا اِلٰی نَھْجِ السَّدَادِ

نَظَرْتُ اِلٰی کِتَابِ سِیْرَتِہٖ فَقَطْ
فَمِنْ ثَمَّ قَدْ ھَفَا اِلٰی ذَاکَ فُؤَادِیْ

وَمَا زُرْتُ قَبْرَہٗ اِلَی الْیُوْمِ مَرَّۃً
فَمِنْ مَوْلِدِیْ لِاَنَّہٗ عَلٰی بُعَادِ

وَلَوْطَالَ حَبْلُ عِیْشَتِیْ لَاَزُوْرُہٗ
لِاَنَّ ازْدِیَارَہٗ مَرَامِیْ وَ مُرَادِیْ

اَلَا اَوْلِیَائُنَا ھُدَاۃُ ھُدَاتِنَا
کَمَا الْعُلَمَاءُ ھُمْ شُمُوْسُنَا الرَّشَادِ

فَلَمْ نَرَھُمْ لٰکِنَّھُمْ اَبَدًا فِیْنَا
کَمَا النَّارُ تَخْفٰی فِیْ حِجَارِ الزِّنَادِ

طُیُوْبُ الْوَرٰی نُحِسُّھُمْ نَحْنُ طِیْبًا
لَیَخْفَوْنَ اِنَّمَا کَجَذْوَۃِ الرَّمَادٖ

فَحُبُّ اِلٰھِھِمْ عَلٰی مَفْرَقِ الدُّنْیَا
اَشَدُّ وُقُوْعًا مِنْ حُسَامٍ جَمَّادٖ

لَقَدْ کَانَ مِنْ مَشَاھِیْرِ بَاکِسْتَانَ
کَمَا کَانَ ذَاکَ مِنْ فُحُوْلِ الزُّھَّادٖ

ھَدَانَا بِاَوْلِیَائِہٖ وَ عُلَمَائِہٖ
ھِدَایَۃُ رَبِّنَا لَنَا خَیْرُ الْاَیَادِیْ

☆☆☆

ترجمہ

(۱)

اُقَدِّمُ ذِکْرَ بَاسِلٍ مِّنَ الْاُسَادٖ
فَمَنْ کَانَ فَذَّ عَصْرِہٖ مِنَ الْعِبَادٖ

میں شیروں میں سے ایک شیر کا تذکرہ پیش کرنا چاہتا ہوں، جو بندگانِ خاص یعنی بزرگانِ دین میں سے اپنے دور کے یکتائے زمانہ تھے۔

(۲)

فَشِیْرُ مُحَمَّدٍ یُقَالُ لَہٗ حَقًّا
اَ لَا اِنَّہٗ مِنْ اَوْلِیَاءِ بِلَادِیْ

انہیں بجاطور پر شیر محمد کہا جاتا ہے یعنی فی الواقع وہ بہادر ولی تھے آگاہ رہو! وہ

میرے مادرِ وطن کے اولیاء میں شمار ہوتے ہیں۔

(۳)

وَکَانَ یُلَقِّنُ الْوَرٰی ذِکْرَ رَبِّھِمْ

وَیُرْشِدُھُمْ کَمَا اِلٰی نَھْجِ السَّدَادٖ

آپ خلقِ خدا کو پروردگارِ عالم کا ذکر تلقین کیا کرتے تھے، اسی طرح وہ انہیں سیدھی راہ دکھاتے تھے۔

(۴)

نَظَرْتُ اِلٰی کِتَابِ سِیْرَتِہٖ فَقَطْ

فَمِنْ ثَمَّ قَدْ ھَفَا اِلٰی ذَاکَ فُؤَادِیْ

میں نے فقط ان کی حالاتِ زندگی کے بارے میں اُن کا تذکرہ ایک کتاب میں پڑھا تھا، وہاں سے ہی میرا دل ان پر فریفتہ ہو گیا۔

(۵)

وَمَا زُرْتُ قَبْرَہٗ اِلَی الْیَوْمِ مَرَّۃً

فَمِنْ مَوْلِدِیْ لِاَنَّہٗ عَلٰی بُعَادٖ

میں نے ان کی قبر مبارک کی تا حال ایک بار بھی زیارت نہیں کی، کیونکہ ان کا مزار میری جنم بھومی سے دوری پر واقع ہے۔

(۶)

وَلَوْطَالَ حَبْلُ عِیْشَتِیْ لَاَزُوْرُہٗ

لِاَنَّ ازْدِیَارَہٗ مَرَامِیْ وَ مُرَادِیْ

اگر میری زندگی نے وفا کی تو میں ان کی زیارت کروں گا کیونکہ اُن کی زیارت کرنا میرے مقصود و مطلوب اور ارادے میں شامل ہے۔

(۷)

اَلَا اَوْلِیَائُنَا هُدَاةُ هُدَاتِنَا
کَمَا الْعُلَمَاءُ هُمْ شُمُوْسُنَا الرَّشَادِ

خبردار! ہمارے اولیاء کرام ہدایت یافتہ لوگوں کیلئے بھی سرچشمہ ہدایت ہیں، رہنماؤں کے بھی رہنما ہیں، اسی طرح علماء کرام ہمارے لیے آفتابہائے رُشدو ہدایت ہیں۔

(۸)

فَلَمْ نَرَهُمْ لَاکِنَّهُمْ اَبَدًا فِیْنَا
کَمَا النَّارُ تَخْفٰی فِیْ حِجَارِ الزِّنَادِ

لیکن (کبھی کبھار) اگرچہ وہ ہماری نظروں سے اوجھل ہوتے ہیں مگر ہمیشہ ہمارے درمیان موجود رہتے ہیں، جس طرح آگ چقماق کے پتھروں میں پوشیدہ رہتی ہے، بالکل اسی طرح وہ موجود تو ہوتے ہیں مگر دِکھائی نہیں دیتے۔

(۹)

طُیُوْبُ الْوَرٰی نُحِسُّهُمْ نَحْنُ طِیْبًا
لَیَخْفَوْنَ اِنَّمَا کَجَذْوَةِ الرَّمَادِ

اولیاءاللہ خلق خدا کے لیے عطر ہیں ہم اُن کی موجودگی (یعنی برکات) خوشبو کی طرح محسوس کرتے رہتے ہیں جس طرح خوشبو دِکھائی تو نہیں دیتی مگر محسوس

کی جاتی ہے۔وہ ہمارے اندر بالکل اسی طرح چھپے رہتے ہیں جس طرح خاکستر کی ڈھیری میں انگارا چھپا رہتا ہے۔

(۱۰)

فَحُبُّ اِلٰهِهِمْ عَلٰى مَفْرَقِ الدُّنْيَا
اَشَدُّ وُقُوْعًا مِنْ حُسَامٍ جَمَّادٖ

اللہ تعالیٰ سے ان کی گہری محبت دنیا کے سر پر تیغِ برّاں سے بھی بڑھ کر ضرب کاری لگانے والی ہے یعنی ان میں موجودوُدِّ الٰہی دنیا کی محبت پر شمشیرِ تیز تر سے بڑھ کر کام کرتی ہے۔

(۱۱)

لَقَدْ كَانَ مِنْ مَشَاهِيْرِ بَاكِسْتَانَ
كَمَا كَانَ ذَاكَ مِنْ فُحُوْلِ الزُّهَّادٖ

آپ ہمارے مادرِوطن پاکستان کی مشہور شخصیات میں شمار کیے جاتے ہیں اسی طرح یگانہ روزگار زاہدوں میں آپ کا شمار ہوتا ہے۔

(۱۲)

هَدَانَا بِاَوْلِيَائِهٖ وَ عُلَمَائِهٖ
هِدَايَةُ رَبِّنَا لَنَا خَيْرُ الْاَيَادِیْ

اللہ تعالیٰ نے ہمیں اپنے اولیاء وعلما کے ذریعے ہدایتِ دین سے نوازا ہمارے ربّ کی ہدایت ہمارے لیے بہترین نعمت اور عطائے الٰہی ہے۔

# الباب الثّانی

## الفصل الاوّل

(۱)

﴿......الشیخ و الشریف عبدؔاللّٰہ شاہ غازی (کراچی)......﴾

اَلَـمْ تَسْـمَـعُـوْا مِدْحَةَ غازِی الْغُزَاةِ؟
اَلَا ذَاکَ عَبْـدُ الـلّٰـهِ عَيْنُ الْبَرَکَاتِ

فَـکَـانَ شَـرِيْـفًا مِنْ بَنِیْ سَيِّدِ الْوَرٰی
کَـمَـا اَنَّـهٗ کَـانَ کَثِيْـرَ الْکَـرَامَـاتِ

وَکَـانَ وَجِيْـهًـا ذَاقَسَـامٍ بَـنِـیْ عَصْرٍ
خِلَافًـا لَّهُـمْ اُشْـرِبَ حُـبُّ الْعِبَادَاتِ

اَکَـبَّ عَـلٰـی بَيْـعَتِـهٖ مَنْ اَحَبَّـهٗ
وَيَـأْتِـیْ اِلَيْـهِ الـنَّـاسُ لِـلـدَّعَـوَاتِ

وَکَـانَ اَشَـدَّ اعْتِـصَـامًـا بِـمَـوْلَاهُ
بِـوَ حْيَيْـنِ اَنَّـهٗ ارْتَدٰی مُدَی الْحَيَاتِ

حَـقِيْـقُ الْـعَبُـوْدِيَّةِ ذَاتُ اِلٰهِـنَـا
فَـقَـطْ، فَـنَـفٰـی سِـوَاهُ سَائِرَ الذَّوَاتِ

وَقَـدْ دَمَـغَ الْبَـاطِـلَ فِیْ حِيْنِ عَيْشِـهٖ
عَـلٰـی قَـوْلِـنَـا تَدُلُّ بِضْعُ شَهَـادَاتِ

لَقَدْ وَاجَهَ الْخُطُوْبَ طُوْلَ حَیَاتِهٖ
وَکَانَ مِنَ الَّذِیْنَ غَزَوْا بِالْمُرِ مَّاتٖ

مَضٰی صَائِمًا نَهَارُ مَمْدُوْحِنَا کَمَا
مَضٰی لَیْلُهٗ فِیْ سُجُوْدِ الصَّلَوَاتٖ

لَقَدْ کَانَ شَاکِرًا عَلٰی کُلِّ حَالٍ
کَمَا کَانَ صَابِرًا عَلٰی النَّائِبَاتٖ

لَقَدْ زُرْتُ فِیْ کَرَاتشِیْ قَبْرَ مَمْدُوْحِیْ
فَحُکْتُ لَهٗ قَصِیْدَةً لِّذِکْرِیَّاتٖ

فَسِیْرَةُ اَوْلِیَائِنَا بِعُلَمَائِنَا
جَدِیْرَةُ حُسْبَانٍ مِنَ الْمُذَهَّبَاتٖ

☆☆☆

ترجمہ

(۱)

اَلَمْ تَسْمَعُوْا مِدْحَةَ غَازِی الْغُزَاةٖ؟
اَلَا ذَاکَ عَبْدُ اللّٰهِ عَیْنُ الْبَرَکَاتٖ

کیا آپ نے غازیوں کے غازی کی تعریف وتوصیف نہیں سنی؟ آگاہ رہو!!
وہ جناب عبداللہ شاہ صاحب ہیں جو کہ سرچشمہ برکات ہیں۔

(۲)

فَکَانَ شَرِیْفًا مِنْ بَنِیْ سَیِّدِ الْوَرٰی
کَمَا اَنَّہٗ کَانَ کَثِیْرَ الْکَرَامَاتِ

آپ حسب ونسب کے لحاظ سے سید تھے،سیدالبشر حضورؐ کی آل اطہار میں سے ہیں،اسی طرح آپ بکثرت کشف وکرامت والی شخصیت تھے۔

(۳)

وَکَانَ وَجِیْھًا ذَاقَسَامٍ بَنِیْ عَصْرٍ
خِلَافًا لَّھُمْ اُشْرِبَ حُبُّ الْعِبَادَاتِ

آپ اپنے ہم عصروں میں پروقار خوبصورت شخصیت تھے (مگر) اُن کے برعکس آپ کو حُبِّ عبادت الٰہی کا جام پلایا گیا تھا۔

(۴)

اَکَبَّ عَلٰی بَیْعَتِہٖ مَنْ اَحَبَّہٗ
وَیَاْتِیْ اِلَیْہِ النَّاسُ لِلدَّعَوَاتِ

آپ سے عقیدت ومحبت رکھنے والے آپ کی بیعت کرنے لگے،(مُستجابُ الدّعوات ہونے کے لحاظ سے ) لوگ آپ کے پاس دعائیں کروانے کی خاطر آیا کرتے تھے۔

(۵)

وَکَـانَ اَشَـدَّ اعْتِـصَامًا بِـمَـوْلَاهُ

بِـوَ حُیَیْـنِ اَنَّـهٗ ارْتَدٰی مُدَی الْحَیَاتِ

آپ کو اپنے خالق و مولا کے ساتھ بڑی گہری عقیدت تھی عمر بھر آپ اتباعِ قرآن وسنت کے جامہ میں ملبوس رہے۔

(۶)

حَـقِیْـقُ الْـعَبُـوْدِیَّةِ ذَاتُ اِلٰهِـنَـا

فَـقَـطُ، فَـنَـفٰی سِـوَاهُ سَائِرَ الذَّوَاتِ

( آپ فرمایا کرتے تھے ) عبادت کے لائق فقط ہماری ذاتِ خداوندی ہے اللہ تعالیٰ کے علاوہ آپ دیگر تمام ذاتوں کی نفی کیا کرتے تھے۔

(۷)

وَقَـدْ دَمَـغَ الْبَـاطِـلَ فِیْ حِیْنِ عَیْشِـهٖ

عَـلٰی قَـوْلِـنَـا تَدُلُّ بِضْعُ شَهَـادَاتٍ

آپ نے اپنی زندگی کے اوقات میں باطل کا سر پھوڑ دیا، چند شہادتیں ہمارے اس بیان کی مؤیّد ہیں۔

(۸)

لَـقَـدْ وَاجَـهَ الْـخُـطُوْبَ طُوْلَ حَیَاتِهٖ

وَکَـانَ مِـنَ الَّـذِیْـنَ غَزَوْا بِالْمُرِ مَّاتِ

آپ عمر بھر مصائب ومشکلات کا سامنا کرتے رہے آپ کا شمار اُن لوگوں میں ہوتا ہے جو ہمیشہ تکالیف ومصائب سے برسرِ پیکار رہا کرتے تھے۔

(۹)

مَضٰی صَائِمًا نَهَارُ مَمْدُوْحِنَا کَمَا
مَضٰی لَیْلُهٗ فِیْ سُجُوْدِ الصَّلَوٰتِ

ہمارے ممدوح کا دن روزے پر بسر ہوتا، اسی طرح اُن کی رات سجدہائے نماز میں بسر ہوتی تھی۔

(۱۰)

لَقَدْ کَانَ شَاکِرًا عَلٰی کُلِّ حَالٍ
کَمَا کَانَ صَابِرًا عَلٰی النَّائِبَاتِ

آپ ہر حال میں اللہ تعالیٰ کا شکر بجالاتے تھے، اسی طرح مصائب زمانہ پر ہر آن صابر رہا کرتے تھے۔

(۱۱)

لَقَدْ زُرْتُ فِیْ کَرَاتشِیْ قَبْرَ مَمْدُوْحِیْ
فَحُکْتُ لَهٗ قَصِیْدَةً لِّذِکْرِیَّاتِ

میں نے شہر کراچی میں اپنے ممدوح کے مزار مبارک کی زیارت کی ہے تو میں نے یادداشت کے طور پر ان کا تاریخی قصیدہ لکھا ہے۔

(۱۲)

فَسِیْـــرَۃُ اَوْلِـیَـائِنَا بِعُلَـمَائِـنَـا
جَـــدِیْـرَۃُ حُسْبَانٍ مِنَ الْـمُذَھَّـبَاتِ

ہمارے اولیاءِ کرام اور علمائے عظام کی سیرت مبارکہ کُندن وزرنگار قصائد میں شمار کیئے جانے کے قابل ہے۔

(۲)

﴿......الشیخ والشریف عثمانؒ الشّھیر بـ شھباز قلندر......﴾

سیہون شریف، جامشورو...... پاکستان

اَلَـمْ تَسْـمَـعُوْا ذِکْـرَ قَلَنْدَرَ عُثْمَانُ؟
یُـزَارُ ضَـرِیْـعُـہٗ بِـاَھْلِ بَـاکِسْتَـانُ

لَـقَـدْ کَـانَ عَـالِـمًـا تَـقِیًّـا مُصَنِّفًّا
وَکَـانَ مِـنَ الَّـذِیْـنَ وَدَّھُمُ الْاِنْسَـانُ

وَاَلَّفَ تَـأْلِیْـفًـا اَلِیْـفًـا عَـلَی الصَّرْفِ
فَتَـأْلِیْــفُــہٗ اَصْبَـحَ عَیْـنًـا لِظَـمْآنُ

غَـــزَا عَھْـدَ حِیْـنِـــہٖ عَـدُوَّ اِلٰھِـــہٖ
فَبَیَّـــتَ خَـاصَـۃً عَلٰـی بَنِـی الْاَوْثَـانُ

اَنَـــامَ کَـذَا مَــرْاً اَیَّـامَ بَـــأْسِـــہٖ
فَـقَـاتَـلَ ھٰـکَـذَا مُـعِیْـنًـا لِلشَّیْطَانُ

فَکَانَ لِمَسْعُوْدٍ رَفِیْقًا وَّصَاحِبًا
لَقَدْ صَارَ بَعْدَ ذَاکَ قَاضِیَ مُلْتَانُ

شَهِیْرُ بِلَادِنَا بِـ شَهْبَاز قَلَنْدَر
فَحُبِّبَ اِلَیْنَا حُبَّ سَلَفِ الزَّمَانُ

لَقَدْ حُبِّبَ اِنَّمَا اِلَیْهِ اِلٰهُهٗ
لِذَا حُبَّهٗ فِی النَّاسِ اَلْقَی الرَّحْمَانُ

فَمَازَالَ غَائِصَ السُّلُوْکِ اَوِ الْجَذْبِ
کَمَا کَانَ غَوَّاصَ نُهُوْرِ الْعِرْفَانُ

تَرَی النَّاسَ تَتْرًا فِیْ فِنَاءِ ضَرِیْعِهٖ
اِلَیْهِ لَقَدْ یُجْذَبُ اَبْنَاءُ الْاَوْطَانُ

تَرٰی زَائِرِیْهِ آئِبِیْنَ ذَاهِبِیْنَ
رُؤُوْا هٰهُنَا مَاجَ کَمَا هُنَا الْبَحْرَانُ

یُزَارُ عِبَادُ اللّٰهِ بَعْدَ فِرَاقِهِمْ
فَمَنْ ذَاالَّذِیْ یَزُوْرُ قَبْرَ سُلْطَانُ؟

☆☆☆

ترجمہ

(ا)

اَلَمْ تَسْمَعُوْا ذِکْرَ قَلَنْدَرَ عُثْمَانُ؟
یُزَارُ ضَرِیْعُهٗ بِاَهْلِ بَاکِسْتَانُ

کیا تم نے ’’قلندر عثمان‘‘ کا تذکرہ خیر نہیں سنا، اہلیانِ پاکستان اُن کے مزار کی زیارت کیا کرتے ہیں۔

(۲)

لَقَدْ کَانَ عَالِمًا تَقِیًّا مُصَنِّفًّا
وَکَانَ مِنَ الَّذِیْنَ وَدَّھُمُ الْاِنْسَانُ

آپ بہت بڑے عالم زاہد متقی اور مصنّف بھی تھے، آپ کا شمار اُن لوگوں میں ہوتا ہے جن سے عوام الناس محبت کرتے رہتے ہیں۔

(۳)

وَاَلَّفَ تَأْلِیْفًا اَلِیْفًا عَلَی الصَّرْفِ
فَتَأْلِیْفُهٗ اَصْبَحَ عَیْنًا لِظَمْآنُ

آپ نے ’’علمِ صرف‘‘ کہ موضوع پر ایک پیاری کتاب لکھی، آپ کی یہ تصنیف تشنہ علمِ صرف کے لیے ایک گھاٹ بن گئی۔

(۴)

غَزَا عَھْدَ حِیْنِهٖ عَدُوَّ اِلٰھِهٖ
فَبَیَّتَ خَاصَةً عَلٰی بَنِی الْاَوْثَانُ

آپ عمر بھر دشمنانِ خدا سے برسرِ پیکار رہے، بالخصوص آپ بت پرستوں، ہندوؤں پر شب خون مارتے رہے۔

(۵)

اَنَــامَ کَـذَا مَــرُّا اَیَّــامَ بَــأْسِــهٖ
فَـقَـاتَـلَ هٰـکَـذَا مُـعِیْـنًـا لِلشَّیْطَانُ

آپ نے ایّا مِ جنگ میں کتنے لوگوں کو ہمیشہ کی نیند سلا دیا، اسی طرح آپ نے کتنے شیطان کے مددگار موت کے گھاٹ اُتار دیے۔

(۶)

فَـکَـانَ لِـمَسْـعُوْدٍ رَفِیْقًا وَّصَاحِبًا
لَـقَـدْ صَـارَ بَـعْدَ ذَاکَ قَاضِیَ مُلْتَانْ

آپ ''بابا فرید مسعود گنج شکر'' کے دوستوں اور ساتھیوں میں سے تھے اور بعد ازاں آپ ''ملتان کے مفتی اور قاضی'' کے منصب پر فائز ہوئے۔

(۷)

شَهِیْـرُ بِلَادِنَـا بِـــ شَهُبَـاز قَـلَنْدَر
فَـحُبِّبَ اِلَیْـنَـا حُـبَّ سَلَفِ الزَّمَـانُ

آپ ہمارے مادرِ وطن پاکستان میں ''شہباز قلندر'' کے نام سے مشہور ہیں، محبوبِ اسلاف ہونے کے ناطے سے وہ ہم میں بھی بہت محبوب گردانے جاتے ہیں۔

(۸)

لَـقَـدْ حُبِّـبَ اِنَّـمَـا اِلَیْـهِ اِلٰـــهُـهٗ
لِـذَا حُبَّـهٗ فِـی الـنَّـاسِ اَلْقَی الرَّحْمَانُ

اُنہیں فقط اپنے معبودِ حقیقی سے ہی گہری محبت تھی ،اسی لیے تو اللہ رحمان و رحیم نے لوگوں کے دلوں میں اُن کی محبت ڈال دی۔

(۹)

**فَمَازَالَ غَائِصَ السُّلُوْکِ اَوِ الْجَذْبِ**
**کَمَا کَانَ غَوَّاصَ نُهُوْرِ الْعِرْفَانُ**

آپ ہمیشہ جذب وسلوک کے دریا میں ''غوّاص'' رہا کرتے تھے،اسی طرح آپ ''عرفانِ الٰہی کے قُلزم'' میں بھی غوطہ زن رہا کرتے تھے۔

(۱۰)

**تَرَی النَّاسَ تَتْرًا فِیْ فِنَاءِ ضَرِیْعِهٖ**
**اِلَیْهِ لَقَدْ یُجْذَبُ اَبْنَاءُ الْاَوْطَانُ**

آپ اُن کی مزار کے صحن میں متواتر عوام الناس کا ایک تانتا بندھا دیکھیں گے( کیوں کہ ) ہم وطن اُن کی زیارت کو کھنچے چلے جاتے ہیں۔

(۱۱)

**تَرٰی زَائِرِیْهِ آئِبِیْنَ ذَاهِبِیْنَ**
**رُؤُوْا هٰهُنَا مَاجَ کَمَا هُنَا الْبَحْرَانُ**

آپ اُن کے زائرین مزار کو( جب ) آتے جاتے دیکھیں گے وہ آپ کو یوں دکھائی دیں گے ''جیسے یہاں پر دریا کے دو دھارے آپس میں متلاطم ہیں''۔

(۱۲)

یُــزَارُ عِبَــادُ الــلّٰــهِ بَـعْـدَ فِـرَاقِهِـمْ
فَـمَـنْ ذَاالَّـذِیْ یَـزُوْرُ قَبْـرَ سُلْطَانْ؟

بچھڑنے کے بعد فقط ''بندگانِ خدا'' کے مزارات کی زیارت کی جاتی ہے۔
کون ہے وہ جو پسِ مرگ کسی ''بادشاہ'' کے قبر کی زیارت کرتا ہو؟؟

## الفصل الثانی

(۱)

### ﴿......شیخ الحدیث عَلَّامہ غلامؒ رسول سعیدیؒ......﴾

استاذ جامعه دارالعلوم کراتشی...... باکستان

وَقُـلْـتُ لِـنَـفْـسِیْ ذِکْرَ بَعْضِ اَعیْدِیْ
عَـلَـیَّ مِنَ الشُّیُوْخِ اَیْ ذِکْرَ سَعِیْدِیْ

غُلَامُ رَسُــوْلٍ ذَاکَ اَشْهَـرُ عَـصْـرِہٖ
لَـقَـدْ زُرْتُـــهٗ عَـلٰـی بُـعَـادٍ بَعِیْدٖ

فَـغَـابَ عَـلَـی الْـفَـوْرِ مِنْ بَیْنِ اَیْدِیْنَا
لِـرُؤْیَتِـــهٖ اشْتَـقْـتُ کَهِلَالِ الْعِیْـدٖ

لَـکَـانَ شَهِیْـرَ شَـارِحِ الْکُتُبِ السِّتَّهُ
کَـمَــا کَــانَ عَلَّامَةَ عَهْـدٍ جَـدِیْـدٖ

سِوَاهَــالَــهٗ مُؤَلَّفَـاتٌ عَـدِیْــدَةٌ
تَـدُلُّ جَـمِیْـعُــهَـا عَلٰی مَــرْءٍ رَشِیْدٖ

فَــوَاحِــدَةٌ وَلَــوْ قَـرَأْتَ لَاَیْـقَـنْتَ
عَــلٰــی اَنَّـهٗ مِـنْ کُـتَّــابِ السَّـدِیْـدٖ

اَطَـالَ حَیَـاتَـهٗ وَلَـوْ صَـاحِبُ الْعَرْشِ
لَــقَــدْ رَامَ اَنَّـــهٗ کِتَــابَةَ مَـزِیْــدٖ

لَقَـدْ کَـانَ کَـاتِبًـا فَـمَـا کَـانَ خَاطِبًا
تَـکَـلَّـمَ لَوْ لَـلَـفَـظَ کَـمْ دُرٍّ خَــرِیْدٖ

فَـقَـدْ کَــانَ نِبْـرَا سَ عُلَمَـاءِ بِلَادِیْ
کَـــمَــا اَنَّـــهٗ لَهُـمْ اَجَـلُّ عَـمِیْـدٖ

لَقَـدْ صَـارَ بَابُـهٗ مَـجَالَ ذَوِیْ عِـلْمٍ
فَسِیْـقُـوْا لِـحَـاجَةٍ لَّهُـمْ اِلٰی وَصِیْدٖ

لَیَــرْغَــبُ اِنَّــمَـا اِلَیْــهِ التَّـــلَامِیْـذُ
رَغْــبَــةَ الرُّعَـاةِ فِیْ مَـرْعیٰ جَـهِیْدٖ

وَلَــمْ اَدْرِعَــنْ ضَــرِیْـعِــهٖ وَیَـوْمِــهٖ
فَــلَــمْ اَدْرِعَـنْــهُ هٰـکَـذَا عَـنْ وَّلِیْـدٖ

اَلَامَــالُــنَـا یَـنْـفَـدُ یَـوْمًـا فَیَـوْمًــا
بَـلِ الْعِلْـمُ یَـنْـمُـوْکَـمْ عَلَیْـهِ شَهِیْدٖ

تَعَمَّمَ بِالسُّنَّةِ مُنْذُ صَبَائِهٖ
قَدِاعْتَصَمَهَا بِاَعْتِصَامٍ شَدِیْدٖ

فَمَنْ زَرَعَ خَیْرًا فَخَیْرٌ حَصِیْدُهٗ
لَیُجْزَی الْوَرٰی حَسْبَ تَقْدِیْمِ حَصِیْدٖ

☆☆☆

ترجمہ

(۱)

وَقُلْتُ لِنَفْسِیْ ذِکْرَ بَعْضٍ اَعِیْدِیْ
عَلَیَّ مِنَ الشُّیُوْخِ اَیْ ذِکْرَ سَعِیْدِیْ

میں نے اپنے دل سے کہا کہ کچھ لوگوں کا تذکرہ مجھ پر لوٹاؤ، یعنی مشائخِ حدیث میں سے جناب غلام رسول سعیدی کا تذکرہ۔

(۲)

غُلَامُ رَسُوْلٍ ذَاکَ اَشْهَرُ عَصْرِهٖ
لَقَدْ زُرْتُهٗ عَلٰی بُعَادٍ بَعِیْدٖ

وہ شخصیت جناب غلام رسول سعیدی ہیں جو اپنے زمانہ کے مشہور شیخ الحدیث ہیں، میں نے انہیں بہت دور سے دیکھا ہے۔

(۳)

فَغَابَ عَلَی الْفَوْرِ مِنْ بَیْنِ اَیْدِیْنَا
لِرُؤْیَتِهٖ اشْتَقْتُ کَهِلَالِ الْعِیْدٖ

تو جناب شیخ الحدیث صاحب جلد ہی ہماری نظروں سے اوجھل ہو گئے، بالکل عید کے چاند کی طرح میں ان کے دیدارِ فرحت آثار کیلئے بے تاب تھا۔

(۴)

**لَـکَـانَ شَـهِـیْـرَ شَـارِحِ الْکُتُبِ السِّتَّهْ**

**کَـمَـــا کَـــانَ عَلَّامَةَ عَهْـدٍ جَـدِیْـدٖ**

آپ ''صحاحِ ستہ'' یعنی کُتبِ حدیث کے مشہور شارح شمار کیے جاتے ہیں اسی طرح آپ نئے دور کے علامۃ العصر تھے۔

(۵)

**سِـوَاهَـالَـهٗ مُـؤَلَّـفَـاتٌ عَـدِیْــدَةٌ**

**تَـدُلُّ جَـمِـیْـعُـــهَـا عَلٰی مَـرْءٍ رَشِـیْـدٖ**

شروحِ ''صحاح ستہ'' کے علاوہ بھی آپ کی متعدّد تصانیف ہیں جو ساری کی ساری اس بات کا عِندیہ دے رہی ہیں کہ جناب شیخ الحدیث صاحب ایک ہدایت یافتہ انسان تھے۔

(٦)

**فَــوَاحِـــدَةً وَلَـوْ قَـرَأْتَ لَاَیْـقَـنْـتَ**

**عَـلٰـی اَنَّـهٗ مِـنْ کُتَّـابِ السَّـدِیْـدٖ**

اگر ان میں سے ایک کتاب بھی آپ پڑھ لیں تو اس نتیجہ پر پہنچ پائیں گے کہ وہ رشد و ہدایت کے لکھاریوں میں سے ہیں۔

(۷)

اَطَالَ حَیَاتَهٗ وَلَوْ صَاحِبُ الْعَرْشِ
لَقَدْ رَامَ اَنَّهٗ کِتَابَةَ مَزِیْدِہٖ

مالک عرش یعنی اللہ تعالیٰ اگر ان کی زندگی کچھ دنوں کیلئے بڑھا دیتا تو انہوں نے کچھ مزید کتب لکھنے کا ارادہ کر رکھا تھا (مگر اجل نے مہلت نہ دی)۔

(۸)

لَقَدْ کَانَ کَاتِبًا فَمَا کَانَ خَاطِبًا
تَکَلَّمَ لَوْ لَلَفْظَ کَمْ دُرِّ خَرِیْدِہٖ

آپؒ ایک عظیم مصنف تھے مگر (تدریس وتصنیف میں مصروفیت کے باعث) خطابت نہیں کرتے تھے مگر جب لب کُشائی کرتے تو گفتار کے کتنے بیش بہا نفیس موتیوں سے نوازتے۔

(۹)

فَقَدْ کَانَ نِبْرَاسَ عُلَمَاءِ بِلَادِیْ
کَمَا اَنَّهٗ لَهُمْ اَجَلُّ عَمِیْدِہٖ

وہ میرے مادرِ وطن کے علماء کے چراغ تھے، اسی طرح وہ ان کیلئے عظیم ستون و قائد تھے۔

(۱۰)

لَقَدْ صَارَ بَابُہٗ مَجَالَ ذَوِیْ عِلْمٍ
فَسِیْقُوْا لِحَاجَۃٍ لَّھُمْ اِلٰی وَصِیْدٖ

ان کا دروازہ ملاقاتی علماء کیلئے گردش گاہ بن گیا ان کی حاجات (ضروری مسائل) انہیں ان کی دہلیز پر لے جاتے۔

(۱۱)

لَیَرْغَبُ اِنَّمَا اِلَیْہِ التَّلَامِیْذُ
رَغْبَۃَ الرُّعَاۃِ فِیْ مَرْعیٰ جَھِیْدٖ

ان کے شاگرد انہیں اکتسابِ علم کے لیے اس طرح پسند کیا کرتے تھے جس طرح چرواہے اچھی چراگاہ کو پسند کرتے ہیں۔

(۱۲)

وَلَمْ اَدْرِ عَنْ ضَرِیْعِہٖ وَیَوْمِہٖ
فَلَمْ اَدْرِ عَنْہُ ھٰکَذَا عَنْ وَّلِیْدٖ

مجھے (منقبت نگار کو) ان کے مزارِ مبارک اور یومِ عرس کا کچھ معلوم نہیں اسی طرح بندہ کو ان کی اولاد کے بارے میں بھی معلومات نہیں ہیں۔

(۱۳)

اَلَا مَالُنَا یَنْفَدُ یَوْمًا فَیَوْمًا
بَلِ الْعِلْمُ یَنْمُوْ کَمْ عَلَیْہِ شَھِیْدٖ

آگاہ رہو! ہمارا مال خرچ کرنے پر روز بروز کم ہوتا ہے مگر علم خرچ کرنے پر

بڑھتا ہے، ہماری اس بات پر کتنے مؤیّد گواہ ہیں۔

(۱۴)

تَعَمَّمَ بِالسُّنَّةِ مُنْذُ صَبَائِهٖ

قَدِاعْتَصَمَهَا بِأَعْتِصَامٍ شَدِیْدٖ

آپ نے بچپن ہی سے سنت رسول ﷺ کی دستار سجا رکھی تھی اور سنت رسول ﷺ پر آپ سختی سے کاربندر ہے۔

(۱۵)

فَمَنْ زَرَعَ خَیْرًا فَخَیْرٌ حَصِیْدُهٗ

لَیُجْزَی الْوَرٰی حَسْبَ تَقْدِیْمِ حَصِیْدٖ

جو بھی بھلائی کی کاشتکاری کرتا ہے تو اس کی کاشت شدہ فصل کی پیداوار بھی اچھی ہوتی ہے، ساری مخلوق کو ان کے آگے بھیجے گئے اعمال کی پیداوار کے حساب سے بدلہ دیا جائے گا۔

(۲)

﴿......علّامه محمّد اِلیاس قادری امیرِ دعوتِ اِسلامی......﴾

و وصفِ قناۃِ مدنی

لَشَیْخُ بِلَادِیْ لِلْمَشَائِخِ نِبْرَاسٌ

فَتَهْفُوْ لِمَنْ قُلُوْبُنَا ذَاکَ اِلْیَاسُ

شَهِیْرُ قُرَی الْعَالَمِ مَمْدُوْحُنَا کَمَا

فَرِیْدُ زَمَانِنَا فَیُحِبُّهُ النَّاسُ

فَـمَـنْ هُـوَ اَمِيْــرُ الـدَّعْوَةِ الْإِسْلَامِيَّةِ
عَـلٰـى قَـلْبِــهٖ لَهَــا خَطَرَ الْإِحْسَـاسُ

وَكَمْ كَـافِـرٍ بَـايَـعَ شَيْخًا عَلَى الدِّيْنِ
تَـرَاهُ كَـاَنَّـمَا عَلَى الشِّرْكِ مِرْدَاسُ

وَ اِمَّــا عَـلَـى اُصُوْلِهٖ ذَاكَ مِنْشَـارٌ
اَوْكَـاَنَّــهٗ عَـلَــيْهَـا شَـاحِـذَةٌ فَــاسُ

فَسَـائِـرُ قَـوْلِ الشَّيْخِ رَوْحٌ وَّ رَيْحَانٌ
كَــأَنَّ بَيَــانَـــهٗ حُــلْــوٌ اَنَــانَــاسُ

فَـــلَا بُـدَّ اَنْ يُّـكْتَـبَ بَـالتِّبْـرِ لَفْظُهٗ
فَيُــكْتَــبَ قَبْــلَ اَنْ تَتِـمَّ الْاَنْـفَــاسُ

لِشَيْـخٍ كَبِيْـرٍ لَيْــسَ مَـدْحِـیْ بِكَثِيْرٍ
فَـمَـدْحِـیْ خُسَــاسٌ اِنَّمَا هُوَ الْمَاسُ

لَـهٗ اِنَّمَا وَصْفِیْ يُسَاوِی الْعَدَسَ فَقَطْ
فَـلِـلْعَدَسِ قِشْرٌ بَلْ لِجَوْهَرٍ انْعِكَاسُ

لِـــوَفْـرَةِ عِـلْـمِـهٖ وَنُــدْرَةِ حِـلْـمِـهٖ
اَلَـمْ يَـدْهَـشِ الْاَكْيَاسُ ثُمَّ الْكِيَاسُ؟

فَـمَــا غَــرَسَ لَـوْ كِتَــابَةً اَوْ خِطَـابَةً
لَاَرْجُـوْ لَــهٗ سَتُـــثْـمِرَنَّ الْاَغْـرَاسُ

فَکُلُّ مُحِبِّیْهِ کَاَنَّهُمْ حُرَّاسٌ
کَمَا وَالَّذِیْنَ بَایَعُوْهُ هُمْ تِرَاسٌ

فَاِنْ اَحَدٌ یَّقُمْ بِخِدْمَتِهٖ یَوْمًا
فَلَمْ تَرَهٗ اِلَّا کَمَا هُوَ هِرْمَاسٌ

اِلٰهِیْ اَمَا اَنْتَ رَجَائِیْ لِدُعَائِیْ؟
اَطِلْ عُمْرَهٗ بِصِحَّةٍ مِّنْکَ الْتِمَاسٌ

اِذَا طَارَ رُوْحُهٗ فَهَلَّلَ فُوْهُهٗ
بِطَیْبَةَ کَیْ رَحَّبَتْهُ الْاَرْمَاسُ

تُبَلِّغُنَا الدِّیْنَ مَدَنِیْ قَنَاتُهٗ
اِذَا نَحْنُ نَاظِرِیْ شَاشَةٍ جُلَّاسٌ

اَلَا اِنَّهَا تَقُوْمُ بِالدَّعْوَةِ فِیْنَا
فَیُنْبَتُ بِهَا ثَرَا قُلُوْبِنَا الْغِرَاسُ

تُحَرِّضُنَا عَلَی الْحَسَنَاتِ لِاَنَّهَا
الْمَزَارِعُ لِلْفَوْزِ عَلَیْهَا الْاَسَاسُ

تُذَکِّرُنَا صَالَتَنَا کُلَّ سَاعَةٍ
تُحَذِّرُنَا عَنْ ضِدِّنَا ذَاکَ خَنَّاسٌ

تُثِیْرُ الْقَنَاةُ فِیْنَا وُدَّنَبِیِّنَا
فَحُبِّبَتْ کَمَا حُبِّبَ اِلَیْنَا اللِّبَاسُ

فَیَا اِخْوَتِیْ بِحَبْلِ دِیْنِکُمْ اعْتَصِمُوْا
وَ مَنْ یَعْتَصِمْهُ یَنْجُ یُخْبِرُ الْقِیَاسُ
لِاَنَّ الْفَلَاحَ فِیْ شَرِیْعَتِنَا فَقَطْ
زَعِیْمُ النَّجَاةِ دِیْنُنَا وَ مِقْیَاسُ

☆☆☆

(۱)

لَشَیْخُ بِلَادِیْ لِلْمَشَائِخِ نِبْرَاسُ
فَتَهْفُوْ لِمَنْ قُلُوْبُنَا ذَاکَ اِلْیَاسُ

میرے مادرِوطن کے شیخ، مشائخ کے چراغ ہیں، ہمارے دِل جن کی محبت میں دھڑکتے ہیں وہ جناب الیاس قادری ہی ہیں۔

(۲)

شَهِیْرُ قُرَی الْعَالَمِ مَمْدُوْحُنَا کَمَا
فَرِیْدُ زَمَانِنَا فَیُحِبُّهُ النَّاسُ

ہمارے ممدوح کی شخصیت (محتاجِ تعارف نہیں) جیسا کہ اُن کی شہرت دُنیا بھر کی ریاستوں میں ہے ایسے ہی وہ ہمارے دور کے یکتائے زمانہ ہیں جن سے عوام الناس محبت کرتے ہیں۔

(۳)

فَمَنْ هُوَ اَمِیْرُ الدَّعْوَةِ الْاِسْلَامِیَّةِ
عَلٰی قَلْبِهٖ لَهَا خَطَرَ الْاِحْسَاسُ

آپ وہی تو ہیں جو ''دعوتِ اسلامی'' کے امیر ہیں، دعوتِ اسلامی جیسی (خالصتاً) مذہبی جماعت کی بنیاد ڈالنے کے لیے فقط اُنہی کے دِل میں احساس پیدا ہوا۔

(۴)

وَکَمْ کَافِرٍ بَایَعَ شَیْخًا عَلَی الدِّیْنِ
تَرَاہُ کَاَنَّمَا عَلَی الشِّرْکِ مِرْدَاسٗ

کتنے کافروں نے شیخ کے ہاتھ پر دینِ اسلام کی بیعت کی، آپ اُسے دیکھیں گے کہ گویا وہ (عمارتِ) شرک پر ہتھوڑے جیسا کام کررہے ہیں۔

(۵)

وَ اِمَّا عَلٰی اُصُوْلِہٖ ذَاکَ مِنْشَارٌ
اَوْکَاَنَّہٗ عَلَیْھَا شَاحِذَۃٌ فَاسٗ

یا وہ شرک کی جڑوں پر آرے کی مانند ہیں یا گویا کہ وہ اُن جڑوں پر تیز کلہاڑی کی مثل کام کررہے ہیں۔

(۶)

فَسَائِرُ قَوْلِ الشَّیْخِ رَوْحٌ وَّ رَیْحَانٌ
کَاَنَّ بَیَانَہٗ حُلْوٌ اَنَانَاسٗ

شیخ کا ہر ایک قول معطر پھول ''روح وریحان'' ہے گویا کہ اُن کا بیان میٹھا اناناس ہے۔

(۷)

**فَــلَا بُـدَّ اَنْ یُّـکْـتَـبَ بَــالتِّبْــرِ لَفْظُـهٗ**

**فَیُــکْـتَــبَ قَبْــلَ اَنْ تَتِــمَّ الْاَنْــفَــاسُ**

پس ضروری ہے شیخ کے ملفوظات آبِ زر سے لکھے جائیں، پس زیست کے سانسوں کے منقطع ہونے سے قبل لکھے جائیں۔

(۸)

**لِشَیْـخٍ کَبِیْـرٍ لَیْــسَ مَـدْحِـیْ بِکَثِیْرٍ**

**فَـمَـدْحِـیْ خُسَــاسٌ اِنَّمَا هُوَ اَلْمَاسُ**

اتنے بڑے شیخ کے لیے میری تعریف وتوصیف کچھ زیادہ نہیں ہے۔ میری تعریف (تو اُن کے حق میں) حقیر اور معمولی چیز ہے، جبکہ وہ (عظیم القدر، قیمتی) ہیرے ہیں۔

(۹)

**لَـهٗ اِنَّمَا وَصْفِیْ یُسَاوِی الْعَدَسَ فَقَطُ**

**فَـلِـلْعَدَسِ قِشْرٌ بَلْ لِجَوْهَرٍ انْعِکَاسُ**

اُن کے حق میں میری تعریف یقیناً فقط دال برابر ہے، پس دال کا چھلکا ہوتا ہے جبکہ ''جوہر'' منعکس ہوتا رہتا ہے۔ (یعنی وہ تو انمول جوہر ہیں اور اُن کے حق میں میری مدح حقیر قیمت دال کی مثل ہے)

(۱۰)

لِـوَفْـرَۃِ عِلْمِـہٖ وَنُـدْرَۃِ حِلْمِـہٖ
اَلَـمْ یَـدْھَـشِ الْاَکْیَاسُ ثُمَّ الْکِیَاسُ؟

کیا شیخ کے وافر علم اور نادر حلم سے صاحبانِ عقل وخرد، خواتین وحضرات حیرت میں نہیں پڑ گئے؟

(۱۱)

فَـمَـا غَـرَسَ لَـوْ کِتَـابَۃً اَوْ خِطَابَۃً
لَارُجُـوْ لَـہٗ سَتُـثْـمِـرَنَّ الْاَغْـرَاسُ

شیخ نے بزورِ قلم یا بزورِ بیان جو کچھ بویا، مجھے اُمید ہے اُن کے لگائے ہوئے پودے اُن کی خاطر ضرور ثمر بار ثابت ہونگے۔

(۱۲)

فَـکُـلُّ مُـحِبِّیْـہِ کَـاَنَّھُـمْ حُـرَّاسٌ
کَـمَـا وَالَّـذِیْـنَ بَـایَعُوْہُ ھُمْ تِـرَاسٌ

شیخ کے تمام محبّ (اُن کی حفاظت میں یوں لگتے ہیں) گویا کہ وہ پہرے دار ہیں اِسی طرح وہ لوگ جنہوں نے اُنکی بیعت کی (گویا کہ وہ اُن کی حفاظت کے لیے) اُنکی خاطر ڈھال ہیں۔

(۱۳)

فَـاِنْ اَحَـدٌ یَّـقُـمْ بِـخِـدْمَتِـہٖ یَـوْمًـا
فَـلَـمْ تَـرَہٗ اِلَّا کَـمَـا ھُـوَ ھِـرْمَـاسٌ

پس اگر (اُن میں سے) کوئی شخص ایک دِن کے لیے بھی شیخ کی خدمت بجا لائے تو آپ اُس شخص کو نہیں دیکھیں گے مگر (مستعد و تیار) شیر کی طرح۔

(۱۴)

اِلٰھِیْ اَمَا اَنْتَ رَجَائِیْ لِدُعَائِیْ؟

اَطِلْ عُمْرَہٗ بِصِحَّۃٍ مِّنْکَ الْتِمَاسٗ

اے میرے اللہ کیا تیری ذات میری دُعا کی قبولیت کا مرجعِ اُمید نہیں ہے؟ (اے اللہ) ''شیخ کو باصحت درازی عمر عطا فرما تیری درگاہِ بے کس پناہ میں فقط یہی التماس ہے''۔

(۱۵)

اِذَا طَارَ رُوْحُہٗ فَھَلَّلَ فُوْھُہٗ

بِطَیْبَۃَ کَیْ رَحَّبَتْہُ الْاَرْمَاسٗ

جب اُن کی روح سُپردِ اِلٰہ ہوتو زبان پرورِدِ لا اِلٰـــہ ہو، کہیں ''مرحبا'' شیخ کو قبور، خاکِ مدینہ آخری آرام گاہ ہو!!!

(۱۶)

تُبَلِّغُنَا الدِّیْنَ مَدَنِیْ قَنَاتُہٗ

اِذَا نَحْنُ نَاظِرِیْ شَاشَۃٍ جُلَّاسٗ

اُنہی کا چلایا ہوا ''مدنی چینل'' ہم تک دین کی پیغام رسانی کرتا ہے، ایسے میں ہم تو سکرین پر نظریں جمائے بیٹھے رہتے ہیں۔

(۱۷)

اَلَا اِنَّھَا تَقُوْمُ بِالدَّعْوَۃِ فِیْنَا
فَیُنْبَتُ بِھَا ثَرَا قُلُوْبِنَا الْغِرَاسُ

واضح رہے، ’’مدنی چینل‘‘ ہمیں دینِ اسلام کی دعوت دینے میں کوشاں ہے، اِس کے ذریعے ہمارے سرزمینِ دل میں (حُبِّ دین کا) پودا لگایا جاتا ہے۔

(۱۸)

تُحَرِّضُنَا عَلَی الْحَسَنَاتِ لِاَنَّھَا
الْمَزَارِعُ لِلْفَوْزِ عَلَیْھَا الْاَسَاسُ

یہ ہمیں نیکیوں کی ترغیب دیتا رہتا ہے، کیونکہ نیکیاں ہی آخرت کی کھیتی ہیں جن پر کامیابی کی بنیاد ہے۔

(۱۹)

تُذَکِّرُنَا ضَالَّتَنَا کُلَّ سَاعَۃٍ
تُحَذِّرُنَا عَنْ ضِدِّنَا ذَاکَ خَنَّاسُ

یہ چینل، ہر گھڑی، ہمیں ہماری مَتاعِ گم گشتہ کی یاددہانی کراتا رہتا ہے؛ ہمیں ہمارے دشمن، شیطان سے، خبردار کرتا رہتا ہے۔

(۲۰)

تُثِیْرُ الْقَنَاۃُ فِیْنَا وُدَّنَبِیِّنَا
فَحُبِّبَتْ کَمَا حُبِّبَ اِلَیْنَا اللِّبَاسُ

یہ چینل ہمارے اندر حُبِّ رسول کی رُوح پھونکتا ہے جس طرح ہمیں لباس پیارا ہے ایسے ہی ہمیں یہ چینل بھی پیارا ہے۔ یعنی بغیر لباس ہم ننگے ہیں اِسی طرح بغیر مدنی چینل ہم دِین سے عاری ہیں۔

(۲۱)

**فَیَا اِخۡوَتِیۡ بِحَبۡلِ دِیۡنِکُمۡ اعۡتَصِمُوۡا**
**وَ مَنۡ یَعۡتَصِمۡهُ یَنۡجُ یُخۡبِرُ الۡقِیَاسُ**

اے میرے بھائیو! اپنے دین کی رسی کو مضبوطی سے تھام رکھو جو اِسے مضبوطی سے تھام لے وہ کامیاب ہوتا ہے، قیاس اُس کی کامیابی کی خبر دیتا ہے۔

(۲۲)

**لِاَنَّ الۡفَلَاحَ فِیۡ شَرِیۡعَتِنَا فَقَطۡ**
**زَعِیۡمُ النَّجَاةِ دِیۡنُنَا وَ مِقۡیَاسُ**

کیونکہ کامیابی فقط ہماری شریعت مطہّرہ میں ہی ہے۔ ہمارا دین نجات کا ضامن بھی ہے اور نجات کا پیمانہ بھی۔

## (۳)

## ﴿......مُفْتِیْ مُنِیْبُ الرَّحْمٰنِ سَلَّمَهُ الرَّحْمٰنُ......﴾

استاذ و رئیس جامعه دارالعلوم نعیمیّه کراتشی، باکستان

اَدُلُّ عَلٰی عَرِیْفِ عَصْرِیْ اَیِ الْحَالِ
مُنِیْبٌ لَہٗ یُقَالُ صَاحِبُ الْکَمَالِ

رَجَوْتُ بِاَنَّهٗ مُنِیْبٌ کَاِسْمِهٖ
یُنِیْبُ لَاَنَّهٗ اِلٰی ذِی الْجَلَالِ

لِمِدْحَتِهٖ فَرَغْتُ مِنْ کُلِّ فِعَالِ
لَفِیْ عُلَمَائِنَا کَقُلَّةِ الْجِبَالِ

لِرِفْعَةِ عِلْمِهٖ لَاَمْسٰی حَبِیْبَنَا
اَلَااِنَّ ذَاعِلْمٍ اَحَبُّ الرِّجَالِ

فَکَمْ سَائِلٍ عَنْهُ مَسَائِلَ دِیْنِهٖ
لَفِیْ ضَوْئِهٖ یُجِیْبُ سَائِرَا السَّوَالِ

عَلٰی شَاهِدٍ یَرُدُّوَجْهًا بِّوَجْهٍ
عَلٰی غَائِبٍ کَمَا یَرُدُّ بِالْجَوَالِ

عَلَی الْقَنَوَاتِ قَدْ سَمِعْنَا جَوَابَهٗ
اَلَا ذَاکَ عَالِمُ الْحَرَامِ وَ الْحَلَالِ

سَـمِـعْـتُ لَـهٗ مُـؤَلَّـفَـاتٌ رَشِیْـقَةٌ
تُـحَـرِّضُـنَـا عَلٰـی خَیْـرِ الْاَعْـمَالِ

لَاَسَّـــسَ فِیْ کَـرَاتشِـیْ خَیْـرَمَـعْهَدٍ
عَـظِیْـمَ الْـمَـعَـاهِـدِ بِـاَرْفَـعِ الْقِلَالِ

لَـفِـیْ جُـمُـعَةٍ یُـلْقِـیْ خُطْبَةً بَّـلِیْغَةً
تُـرَغِّبُـنَـا اِلٰـی تَـفْـکِیْـرِ الْـمَـآلِ

فَـمُـذْ حِـجَـجٍ قَـامَ بِـخِـدْمَةِ بِلَادِهٖ
لَـصَـارَ رَئِیْـسَ لَجْنَةِ رُؤْیَةِ الْهِلَالِ

بَـرَامِـجُـهٗ تُسْـمَـعُ عَـنْ کُـلِّ هِلَالٍ
اِلَیْـهِ قَـدِاشْـتَـقْـنَـا لِـرُؤْیَةِ شَـوَّالٍ

یُـفَـکِّـرُ عَـنْ مَسْـئُوْلِیَّةِ وَظِیْـفَةٍ
یُـحَـاسِـبُ ذَاتَـهٗ عَلٰـی کُلِّ مَقَـالٍ

یُـحَـافِـظُـهٗ اِلٰـهُـهٗ خَیْـرٌ حَـافِظًـا
مُهَیْـمِـنُـهٗ مِـنَ الْـحَسُـوْدِ وَالْـوَبَـالِ

☆☆☆

## ترجمہ

(۱)

اَدُلُّ عَلٰی عَرِیْفِ عَصْرِیْ اَیِ الْحَالِ
مُنِیْبٌ لَہٗ یُقَالُ صَاحِبُ الْکَمَالِ

میں (تمہیں) اپنے دور یعنی موجودہ زمانے کے بڑے عالم کے بارے میں بتاتا ہوں جنہیں ''مفتی منیب الرحمٰن'' کہا جاتا ہے جو کہ ایک باکمال شخصیت ہیں۔

(۲)

رَجُوْتُ بِاَنَّہٗ مُنِیْبٌ کَاِسْمِہٖ
یُنِیْبُ لِاَنَّہٗ اِلٰی ذِی الْجَلَالِ

میں امید کرتا ہوں کہ وہ اپنے نام کے موافق ''منیب'' ہی ہوں گے، کیونکہ اپنے معبودِ حقیقی اللہ ذوالجلال کے حضور توبہ کرنے والے ہیں، نیز دربارِ پُر وقارِ کردگار کی طرف متوجہ ہونے والے ہیں۔

(۳)

لِمِدْحَتِہٖ فَرَغْتُ مِنْ کُلِّ فِعَالٍ
لَفِیْ عُلَمَائِنَا کَقُلَّۃِ الْجِبَالِ

میں ان کی تعریف وتوصیف کیلئے تمام کام کاج سے فارغ ہو چکا ہوں، وہ پہاڑ

کی چوٹی کی مانند ہمارے علماء میں چوٹی کے عالم شمار ہوتے ہیں۔

(۴)

لِرِفْعَةِ عِلْمِہٖ لَامُسٰی حَبِیْبَنَا
اَلَااِنَّ ذَاعِلْمٍ اَحَبُّ الرِّجَالٖ

وہ بلند پایہ علمی صلاحیت کی بناء پر ہماری محبوب شخصیت بن گئے، خبردار! کچھ شک نہیں کہ عوام الناس میں ہر صاحب علم ہی پیارا لگتا ہے۔

(۵)

فَکَمْ سَائِلٍ عَنْهُ مَسَائِلَ دِیْنِہٖ
لَفِیْ ضَوْئِہٖ یُجِیْبُ سَائِرَا السَّوَالٖ

کتنے سوال کرنے والے ہیں جو دین کے متعلق ان سے سوالات کرتے رہتے ہیں وہ دین متین کی روشنی میں ہی تمام سوالوں کا جواب نمٹا دیتے ہیں۔

(۶)

عَلٰی شَاهِدٍ یَرُدُّوَجْهًا بِوَجْهٍ
عَلٰی غَائِبٍ کَمَا یَرُدُّ بِالْجَوَالٖ

ہر موجود سائل کا آمنے سامنے جواب دیتے رہتے ہیں، اسی طرح غائبانہ سوال کرنے والے کا بذریعہ موبائل فون جواب دیتے رہتے ہیں۔

(۷)

عَلَی الْقَنَوَاتِ قَدْ سَمِعْنَا جَوَابَهٗ

اَلَا ذَاکَ عَالِمُ الْحَرَامِ وَ الْحَلَالِ

ہم نے ٹی وی چینلز پر ان کے جواب سنے ہیں، خبردار! وہ حلال حرام کا علم رکھنے والی علمی شخصیت ہیں۔

(۸)

سَمِعْتُ لَهٗ مُؤَلَّفَاتٌ رَشِیْقَةٌ

تُحَرِّضُنَا عَلٰی خَیْرِ الْاَعْمَالِ

میں نے ان کے بارے میں سن رکھا ہے کہ ان کی خوبصورت تصنیفات بھی ہیں جو کہ ہمیں نیکیاں کرنے پر ابھارتی رہتی ہیں۔

(۹)

لَاَسَّسَ فِیْ کَرَاتشِیْ خَیْرَمَعْهَدٍ

عَظِیْمَ الْمَعَاهِدِ بِاَرْفَعِ الْقِلَالِ

آپ نے کراچی میں ایک بہترین تعلیمی ادارہ بنایا، وہ بلندترین علمی چوٹی کے ساتھ ایک عظیم ادارہ ہے۔

(۱۰)

لَفِیْ جُمُعَةٍ یُلْقِیْ خُطْبَةً بَلِیْغَةً

تُرَغِّبُنَا اِلٰی تَفْکِیْرِ الْمَآلِ

وہ ہر جمعہ کے روز ایک جامع خطبہ دیتے رہتے ہیں، یہ خطبہ ہمیں انجام کار پر غور کرنے کی ترغیب دیتا ہے۔

(۱۱)

فَمُذْ حِجَجٍ قَامَ بِخِدْمَةِ بِلَادِهٖ
لَصَارَ رَئِيْسَ لَجْنَةِ رُؤْيَةِ الْهِلَالِ

وہ چند سالوں سے اپنے مادرِ وطن کی خدمت کرنے پر کمر بستہ ہیں، وہ اپنے وطن کے ''رؤیتِ ہلال کمیٹی'' کے چیئرمین بن گئے۔

(۱۲)

بَرَامِجُهٗ تُسْمَعُ عَنْ كُلِّ هِلَالٍ
اِلَيْهِ قَدِ اشْتَقْنَا لِرُؤْيَةِ شَوَّالٍ

ہر نئے چاند سے متعلق ہم ان کے پروگرام سنتے رہتے ہیں، مگر ہم فقط شوال کا چاند نظر آنے کے متعلق ان کا بیان سننے کیلئے بے تاب ہوتے ہیں۔

(۱۳)

يُفَكِّرُ عَنْ مَسْئُوْلِيَّةِ وَظِيْفَةٍ
يُحَاسِبُ ذَاتَهٗ عَلٰى كُلِّ مَقَالٍ

وہ اپنی ذمہ داری سے متعلق جوابدہی کے بارے میں (عنداللہ) متفکر ہیں، وہ ہر بات پر خود ہی اپنا محاسبہ نفس کرتے رہتے ہیں۔

(۱۴)

یُحَافِظُہٗ اِلٰـہُـہٗ خَیْرٌ حَافِظًا

مُھَیْمِنُہٗ مِنَ الْحَسُوْدِ وَالْوَبَالِ

اس کا معبود حقیقی ہی اس کا محافظ ہے جو بہترین نگہبان ہے نیز حاسد دشمن سے اور ہر افتاد سے ان کا محافظ ورا کھا ہے۔

# الباب الثّالث

## الفصل الاوّل

(۱)

﴿...... خواجہ فرید الدّین مسعودؒ "گنج شکر"......﴾

پاکپتن شریف، ساہیوال...... پاکستان

اُقَدِّمُ اِلَیْکُمْ مَدِیْحَۃَ مَسْعُوْدٖ

اَلَا ذَاکَ فِی الْاَوْلِیَاءِ کَعُنْقُوْدٖ

فَبَایَعَ بَخْتِیَارَ قَدْ کَانَ قُطْبًا

تَوَلَّدَ مِثْلُہٗ عَلٰی رَأْسِ الْعُھُوْدٖ

فَلَقَّبَہُ الْعَطَّارُ لَقَبَ فَرِیْدِ الدِّیْنِ

وَالْاٰخَرُ "گنج شکر" مَعْدِنَ الْقُنُوْدٖ

فَکَمْ کَافِرٍ بِنَظْرِہٖ صَارَ مُؤْمِنًا

وَبَایَعَہٗ کَمَا کَثِیْرُ الْھُنُوْدٖ

وَحُبِّبَ اِلَیْنَا الْاَوْلِیَاءُ جَمِیْعُھُمْ
لَقَدْ حُبِّبُوْا جَمِیْعُھُمْ اِلَی الْوَدُوْدِ

وَیَذْکُرُھُمْ فِیْ طُرُقٍ مُتَنَوِّعَةٍ
فَیَذْکُرُھُمْ فِیْ ضِمْنِ صَحْبِ الْاُخْدُوْدِ

نَفٰی اَوْلِیَائُہٗ جَمِیْعَ مَاعَدَاہُ
لَقَدْ وَجَّھُوْافَقَطْ لِوَحْدَةِ الْوُجُوْدِ

لَقَدْ بَلَّغُوْا دِیْنَ الْاِلٰہِ اِلَی الْوَرٰی
فَاَجْمَعَھُمْ عَلَی الْوَحِیْدِ الْمَعْبُوْدِ

فَقَطْ ذَاتُہٗ قَالُوْا حَقِیْقُ الْعِبَادَةِ
فَمَا غَیْرُہٗ زَائِلٌ غَیْرُ مَسْجُوْدِ

فَقَالُوْاادْخُلُوْافِیْ الدِّیْنِ یَاْمُرُنَا کَمَا
کَمَا حَافِظُوْا عَلَیْہِ سَائِرَالْحُدُوْدِ

عَلٰی کُلِّ حَالٍ یَّشْکُرُوْنَ اِلٰھَھُمْ
وَلَا یَلْفِظُوْنَ اَیَّ لَفْظِ الْکُنُوْدِ

یَظُنُّوْنَ اِنَّمَا عَزَازِیْلَ نَعْجَةً
وَلٰکِنَّہٗ یَظُنُّھُمْ کَالْفُھُوْدِ

اَلَا اِنَّ حُبَّ مَا لِنَا قَیْدُ کُلِّنَا
فَھُمْ اِنَّمَا اَحْرَارُ ھٰذِہِ الْقُیُوْدِ

فَکُلُّ غَدٍ اِلَی النُّزُوْلِ یَجُرُّنَا
وَیُجْلِسُهُمْ لَاکِنْ عَلٰی ذُرَی الصُّعُوْدٖ

فَنَزُوْرٌ عَنْ کُلِّ حَسُوْدٍ وَمِثْلِهٖ
وَلَاکِنْ یَّمِیْلُوْنَ اِلٰی کُلِّ حَسُوْدٖ

فَکَمْ قَائِلٍ مَثِیْلَ قَوْلِیْ مَقَالَتِیْ
بَیَانِیْ مُؤَیَّدٌ بِّعِدَّةِ شُهُوْدٖ

عَلٰی یَوْمِهٖ تَرٰی الْوَرٰی فِیْ "بَاکْبَتَنْ"
کَأَنَّ الْبِلَادَ اجْتُمِعَتْ مَعَ الْوُفُوْدٖ

☆☆☆

ترجمہ

(۱)

اُقَدِّمُ اِلَیْکُمْ مَدِیْحَةَ مَسْعُوْدٖ
اَلَا ذَاکَ فِی الْاَوْلِیَاءِ کَعُنْقُوْدٖ

میں آپ پر بابا فرید مسعود گنج شکر کی تعریف وتوصیف پیش کرتا ہوں، آگاہ رہو! اولیاء کرام میں ان کا مقام انگور کے گچھے کی طرح ہے، یعنی وہ اولیاء کے ساتھ جڑے ہوئے ہیں اور اولیاء ان سے جڑے ہوئے ہیں۔

(۲)

فَبَا یَعَ بَخْتِیَارَ قَدْ کَانَ قُطْبًا
تَوَلَّدَ مِثْلُهٗ عَلٰی رَأْسِ الْعُهُوْدٖ

آپ نے خواجہ بختیار کاکیؒ کے ہاتھ پر بیعت کی، وہ اپنے دور کے قطب تھے، صدیاں بیت جانے پر ایسے لوگ دنیا میں تشریف لاتے ہیں۔

(۳)

فَلَقَّبَهُ الْعَطَّارُ لَقَبَ فَرِيْدِ الدِّيْنِ
وَالْاٰخَرُ "گنج شکر" مَعْدِنَ الْقُنُوْدِ

فرید الدین عطّار نے آپ کو فرید الدین کا لقب عطا کیا، ایک اور شخصیت (آپ کے مرشد) نے آپ کو ''گنج شکر، شکر کی کان'' کے لقب سے ملقب کیا۔

(۴)

فَكَمْ كَافِرٍ بِنَظْرِهٖ صَارَ مُؤْمِنًا
وَبَايَعَهٗ كَمَا كَثِيْرُ الْهُنُوْدِ

بہت سارے کافر آپ کی ایک جھلک پر حلقہ بگوش اسلام ہو گئے، ایسے ہی ہندوؤں کی کثیر تعداد نے آپ کے ہاتھ پر اسلام کی بیعت کی۔

(۵)

وَحُبِّبَ اِلَيْنَا الْاَوْلِيَاءُ جَمِيْعُهُمْ
لَقَدْ حُبِّبُوْا جَمِيْعُهُمْ اِلَى الْوَدُوْدِ

تمام اولیاءِ کرام ہمیں از حد پیارے لگتے ہیں تحقیق تمام اولیاءِ کرام محبت کرنے والی ذات، ذات باری تعالیٰ کو بہت پیارے ہیں۔

(۶)

**وَ یَـذْکُـرُھُـمْ فِیْ طُـرُقٍ مُتَنَـوِّعَۃٍ**
**فَیَـذْکُرُھُمْ فِیْ ضِمْنِ صَحْبِ الْاُخْدُوْدِ**

اللہ تعالیٰ انہیں متعدد طریقوں سے یاد فرماتا ہے، کبھی تو انہیں ''اصحاب الاخدود'' خندق والوں کے ضمن میں یاد فرماتا ہے (جنہیں جلا کر شہید کر دیا گیا)۔

(۷)

**نَـفٰـی اَوْلِیَـائُـہٗ جَمِیْعَ مَـاعَـدَاہُ**
**لَـقَدْ وَجَّھُوْا فَقَطْ لِـوَحْـدَۃِ الْوُجُوْدِ**

اللہ تعالیٰ کے اولیاء کرام ذاتِ خداوندی کے سوا ہر چیز کی نفی کرتے ہیں، یعنی فقط اسی کا اثبات کرتے ہیں وہ ''وحدۃ الوجود'' یعنی خدائے واحد کی ہستی کی طرف متوجہ ہوتے ہیں۔

(۸)

**لَـقَـدْ بَـلَّـغُـوْا دِیْـنَ الْاِلٰـہِ اِلَی الْوَرٰی**
**فَـاَجْـمَـعَھُـمْ عَـلَـی الْوَحِیْدِ الْمَعْبُوْدِ**

انہوں نے معبودِ حقیقی کا دین لوگوں تک پہنچایا، اور لوگوں کو "معبودِ واحد" یعنی ایک اللہ کی عبادت پر جمع کیا۔

(۹)

**فَـقَـطْ ذَاتُـہٗ قَـالُـوْا حَـقِیْقُ الْعِبَـادَۃِ**
**فَـمَـا غَیْـرُہٗ زَائِلٌ غَیْـرُ مَسْـجُـوْدِ**

انہوں نے لوگوں سے یہی فرمایا کہ لائقِ عبادت فقط ذاتِ خداوندی ہے اس کے علاوہ ہر ایک کو زوال ہے (تو جس کو زوال لازم ہے) اس کو سجدہ روا نہیں۔

(۱۰)

فَقَالُوا ادْخُلُوْا فِیْ الدِّیْنِ یَاْمُرُنَا کَمَا
کَمَا حَافِظُوْا عَلَیْهِ سَائِرَالْحُدُوْدِ

وہ لوگوں کو یہ فرماتے تھے کہ دین میں موافقِ ارشادِ دین داخل ہو جاؤ، اسی طرح دین کے تمام حدود کی حفاظت و پاسداری کرو۔

(۱۱)

عَلٰی کُلِّ حَالٍ یَّشْکُرُوْنَ اِلٰهَهُمْ
وَلَا یَلْفِظُوْنَ اَیَّ لَفْظِ الْکُنُوْدِ

وہ ہر حال میں اللہ تعالیٰ کا سپاس وشکر بجالاتے ہیں، ناشکری کا کائی لفظ لبوں پر کبھی نہیں لے آتے ہیں۔

(۱۲)

یَظُنُّوْنَ اِنَّمَا عَزَازِیْلَ نَعْجَةً
وَلٰکِنَّهٗ یَظُنُّهُمْ کَالْفُهُوْدِ

وہ شیطان لعین کو محض ایک بھیڑ تصور کرتے ہیں مگر شیطان انہیں ہمیشہ ہوشیار چیتے کی مثل خیال کرتا ہے۔

(۱۳)

اَلَا اِنَّ حُبَّ مَا لِنَا قَیْدُ کُلِّنَا

فَهُمْ اِنّمَا اَحْرَارُ هٰذِهِ الْقُیُوْدِ

خبردار! ہم میں سے ہر ایک حُبِّ مال میں گرفتار ہے مگر اولیاء کرام ایسے قیدو بند سے آزاد ہیں۔

(۱۴)

فَکُلُّ غَدٍ اِلَی النُّزُوْلِ یَجُرُّنَا

وَیُجْلِسُهُمْ لٰکِنْ عَلٰی ذُرَی الصُّعُوْدِ

ہر آنے والا ''کل'' ہمیں ''پستی'' کی طرف دھکیلتا ہے، مگر اولیاء اللہ کو ''عروج'' کی چوٹیوں پر بٹھا دیتا ہے۔

(۱۵)

فَنَزْوَرُّ عَنْ کُلِّ حَسُوْدٍ وَمِثْلِهٖ

وَلٰکِنْ یَّمِیْلُوْنَ اِلٰی کُلِّ حَسُوْدٍ

ہم ہر حاسد اور ان جیسے لوگوں سے منہ موڑتے رہتے ہیں مگر وہ ہر حسد کرنے والے دشمن کی طرف مائل ہوتے ہیں تاکہ وہ (ان کے حسنِ کردار سے متأثّر ہو کر) حسد کرنے سے باز رہے۔

(۱۶)

فَکَمْ قَائِلٍ مِثْلَ قَوْلِیْ مَقَالَتِیْ

بَیَانِیْ مُؤَیَّدٌ بِعِدَّةِ شُهُوْدٍ

کتنے کہنے والے ہیں جنہوں نے مجھ سے ملتی جلتی بات کہی ہے، متعدد گواہوں سے میرے بیان کی تائید کی جاتی ہے۔

(۱۷)

عَلٰی یَوْمِهٖ تَرٰی الْوَرٰی فِیْ "بَاکُبَتَنْ"
کَــأَنَّ الْبِلَادَ اجْتَـمِعَــتْ مَعَ الْوُفُوْدِ

ان کے عرس کے موقع پر آپ خلقِ خدا کو "پاکپتن" میں مشاہدہ کریں گے، گویا سارا ملک گروہ درگروہ (وہاں پر) جمع ہوگیا ہے۔

(۲)

## الشَّیْخ والشَّریف بَهَاءُ الدِّینؒ زکریا مُلتانی

## (عَرَضْتُ هٰذِهِ الابیات عَلٰی دکا تِیرِالْعَرَبِ سنة 2015م)

﴿......اَلشیخ زَكرِیَّا......﴾

أُصَــرِّفُــكُـمْ إِلٰی بَعْـضِ الْاَوْلِیَــاءِ
تَــقِــيٍّ نَـقِــيٍّ مِــنَ الْأَصْــفِیَــاءِ

وَمُـقْتَبِـــسٍ مِـنْ شِهَـابِ سُهْـرِ وَرْدٍ
عَیْـنُــهٗ تُـعَـدُّ مِـنْ عُیُـوْنِ السَّـخَـاءِ

لِسِلْسِلَـتِـهٖ مَــغْــنَاهُ مَنْبَعُ فَیْضٍ
فَبَــایَعَــهُ الْاُنَــاسُ مِـنْ كُلِّ اَرْجَـاءِ

فَلَمْ اَرَهٗ وَجُهًا بِوَجْهٍ وَّلَاكِنْ
لَقَدْ فَاحَ عَرْفُ ذِكْرِهٖ فِى الْغَبْرَاءِ

يُزَارُ مَقِيلُ جِسْمِهٖ فِىْ مُلْتَانَ
بُنَىٌّ مِّنْ بَنِىْ هَاشِمٍ النُّجَدَاءِ

فَصَارَ مَقَرُّهٗ بِلَادًا لِّكَوْنِهٖ
وَ إِنْ كَانَ قَدْ تَخَيَّمَ بِالْجَدْبَاءِ

فَقَدَّمَ اُسْوَةَ الْحَضَارَةِ وَ الْمُدُنِ
فَجَدْبَاءُهٗ تَبَدَّلَتْ بِالْخَضْرَاءِ

فَلَمْ أَذْكُرِ اسْمَهٗ تَكُنْ طُرْفَةً لَّكُمْ
بَلٰى عِطْرُ فَيْضِهٖ يُشَمُّ بِالْفَضَاءِ

فَلِلّٰهِ دَرُّهٗ الَّذِىْ مَعْهَدًا بَنٰى
فَاَصْبَحَ جَامِعَةً لِّوَجْهِ الْبَهَاءِ

وَكَمْ مِنْ شَهَادَةٍ لَمِنْهَا حَصَلْتُهَا
بَكَالُوريا وَالْمَا جِسْتِيْرِ النِّهَائي

☆☆☆

## ترجمہ

(۱)

أُصَــرِّفُــكُــمْ إِلٰى بَعْـضِ الْاَوْلِيَـاءِ
تَــقِــيٍّ نَــقِــيٍّ مِـنَ الْأَصْـفِيَــاءِ

میں اولیاءِ کرام میں سے کسی ایک ولی کی طرف آپ کی توجہ دِلانا چاہتا ہوں وہ بڑے متقی و پرہیزگار تھے، پاکباز لوگوں میں ان کا شمار ہوتا ہے۔

(۲)

وَمُـقْتَبِــسٍ مِـنْ شِهَـابِ سُهْـرِ وَرْدٍ
عَـيْــنُــهُ تُـعَـدُّ مِـنْ عُيُـوْنِ السَّـخَـاءِ

آپ نے جناب شہاب الدین سہروردی سے فیضانِ الٰہی کی چنگاری حاصل کی، آپ کا چشمہ فیضان سلسلہ طریقت میں چشمہ سخاوت گردانا جاتا ہے۔

(۳)

لِسِـلْسِـلَــتِـهٖ مَـــغْـنَـاهُ مَنْبَعُ فَيْضٍ
فَبَــايَـعَــهُ الْأُنَــاسُ مِـنْ كُلِّ اَرْجَـاءِ

اُن کا دولت خانہ اُنکے سلسلے کے لیے سرچشمہ ٔفیض بن گیا ہے، تمام اطراف سے لوگ اُنکے حلقہِ اِرادت میں داخل ہونے لگے۔

(۴)

فَلَمْ اَرَہٗ وَجْھًا بِوَجْہٍ وَّلَاکِنْ
لَقَدْ فَاحَ عَرْفُ ذِکْرِہٖ فِی الْغَبْرَاءِ

میں (قصیدہ گو) آمنے سامنے اُن کے شرفِ دیدار سے تو مشرف نہیں ہوا مگر اُن کے ذکر کی خوشبو زمین میں پھیل گئی (یعنی ہم نے اُن کا تذکرۂ خیر سُن لیا)۔

(۵)

یُزَارُ مَقِیْلُ جِسْمِہٖ فِیْ مُلْتَانَ
بُنَیٌّ مِّنْ بَنِیْ ھَاشِمٍ النُّجَدَاءِ

ملتان میں آپ کی خواب گاہ کی زیارت کی جاتی ہے، آپ کا شمار ہاشمی النسب کے حوالہ سے کیا جاتا ہے، آپ قریشی ہاشمی اولادِ امجاد میں سے ہیں۔

(۶)

فَصَارَ مَقَرُّہٗ بِلَادًا لِّکَوْنِہٖ
وَ اِنْ کَانَ قَدْ تَخَیَّمَ بِالْجَدْبَاءِ

آپ نے اگرچہ غیر آباد خشک سال مقام میں خیمہ لگایا تھا، مگر آپ ہی کی وجہ سے وہ بے آب و گیاہ علاقہ شہر کی صورت اختیار کر گیا۔

(۷)

فَـقَـدَّمَ اُسْـوَۃَ الْحَضَـارَۃِ وَ الْــمُدُنِ
فَـجَـدُ بَــاءُ ہٗ تَبَـدَّلَــتْ بِـالْخَضْـرَاءِ

آپ نے ہی تہذیب وتمدن کا خوبصورت نمونہ پیش کیا تو آپ کا بے آب و گیاہ علاقہ سرسبز وشاداب علاقہ میں بدل گیا۔

(۸)

فَـلَـمْ أَذْکُـرِ اسْـمَــہٗ تَکُنْ طُرُفَۃً لَّکُمْ
بَـلٰـی عِـطْـرُ فَیْـضِــہٖ یُشَـمُّ بِالْفَضَاءِ

میں ان کا نام بیان نہیں کرتا تا کہ تمہارے لئے ایک عجوبہ یا پہیلی ہو! جی ہاں ان کے فیضان کی خوشبو فضاء میں محسوس کی جاسکتی ہے۔

(۹)

فَـلِـلّٰــہِ دَرُّہٗ الَّــذِیْ مَـعْـھَـدًا بَـنٰـی
فَــاَصْبَـحَ جَــامِـعَۃً لِّـوَجْـہِ الْبَھَــاءِ

ان کی تمام خوبیاں اللہ تعالیٰ کیلئے ہی ہیں جنہوں نے ایک تعلیمی ادارہ بنوایا تو بہاؤالدین زکریا کی وجہ سے وہ ادارہ ترقی کر کے ایک یونیورسٹی میں بدل گیا۔

(۱۰)

وَکَــمْ مِنْ شَھَــادَۃٍ لَمِنْھَا حَصَلْتُھَا
بَـکَـالُـوریـا وَالْـمَـا جِسْتِیْـرِ النِّھَائِیْ

پس کتنی ڈگریاں ہیں جو میں نے اسی یونیورسٹی سے حاصل کی ہیں، بی اے کی

ڈگری، اور ایم اے کی آخری ڈگری بھی اسی جامعہ سے میں نے حاصل کی ہیں۔

(۳)

﴿...... الشیخ و الشریف شاہ رکنؒ عالم ملتانی......﴾

سَـــاَذْکُــرُ عَــنْ مَــدِیْـنَـةِ الْاَوْلِیَــاءِ
بِـــ مُـلْـتَــانَ سَــمّٰهَـا جُدُوْدُ الْقُدَمَـاءِ

لَــقَــدْ حُبِّبَـتْ اِلٰـی بَـعْـضِ الْاَطِبَّـاءِ
فَـقَـدْ عَـالَـجُوا الْمَرْضٰی بِکُلِّ دِهَاءِ

فَاَنْذَاکَ حُسْنُهَا لَقَدْ جَذَبَ الْوَرٰی
لِـذَالِکَ اَصْبَـحَـتْ مَـآبَ الشُّعَرَاءِ

فَـوَاکِهُهَـا زَادَتْ وَرَعْـرَعَ حَـرْثُهَـا
کَـمَــا ازْدَادَ هٰهُـنَــا جَمِیْعُ الْاَشْیَـاءِ

بِبَهْـجَتِهَـا اُوْلِـعَ جِـدًّا اُولُوا الْحِرَفِ
تَـنَــافَــسَ فِیْهَــا ثُـمَّ بَـعْضُ الْفُقَـرَاءِ

لَاذْکُـرُ عَـنْ سُـکَّـا نِهَـا مُوْجِزًا فَقَطْ
فَـمَــا کَــانُـوْا اِلَّا جُـمُوْعَ الْخُلَطَـاءِ

فَـعَـمَّــارُهَــا قُبَیْـلَـنَـا عَـابِدُوْ نُصُبٍ
وَشَتّٰـی الْاُنَــاسِ مِـنْ اَهَـالِیِ الْاَهْوَاءِ

اَلَا اِنَّھَا لَاَصْبَحَتْ اَشْھَرَ الْمُدُنِ
وَاَقْدَمھَا صَنَاعَۃً فِی الْاَنْحَاءِ

اَنَا الْیَوْمَ اَمْدَحُ شَاہَ رُکْنِ عَالَمٍ
لَقَدْ کَانَ فَذًّا الْحُفَدَاءِ لِلْ بَھَاءِ

اِلٰی جَدِّہٖ حُبِّبَ اَکْثَرَ مِنْ اَبٍ
لَسَابَقَ فِیْ زُھْدِہٖ عَلَی الْآبَاءِ

فَآبَائُہٗ لَنَا مِنَ الْعَرَبِ ھَاجَرُوْا
وَکَانَ قَرَشِیًّا مِنْ بَنِی الشُّرَفَاءِ

لَقَدْ فَاحَ عَرْفُھُمْ وَقَدْ اَوْلَعَ الْوَرٰی
فَھَبَّ بِہٖ النَّسِیْمُ فِیْ کُلِّ اَرْجَاءِ

فَاُشْرِبَ تَقْوَی اللّٰہِ مُنْذُ صَبَائِہٖ
فَمِنْ بَیْتِہٖ اُنْشِأَ خَیْرَ الْاِنْشَاءِ

☆☆☆

ترجمہ

(۱)

سَاَذْکُرُ عَنْ مَدِیْنَۃِ الْاَوْلِیَاءِ
بِمُلْتَانَ سَمّٰھَا جُدُوْدُ الْقُدَمَاءِ

عنقریب میں ”مدینۃُ الاولیاء“ یعنی اولیاء کے شہر کا تذکرہ کروں گا؟ عہدِ گزشتہ میں قُدماء کے باپ دادوں نے اسے ”ملتان“ کا نام دیا۔

## ترجمہ

(۱)

صَحِیۡحٌ اَنَا الۡیَوۡمَ وَلَسۡتُ بِذَبُوۡلٖ
لَاَذۡکُرُ شَیۡخِیۡ اَیۡ غُلَامَ رَسُوۡلٖ

میں آج بالکل تندرست ہوں جبکہ پژمُردہ نہیں ہوں یعنی طبیعت ہشاش بشاش ہے، میں اپنے استاذِ محترم شیخ الحدیث غلام رسول رضوی کا تذکرہ کرتا ہوں۔

(۲)

فَاَلَّفَ بِتَفۡهِیۡمِ الۡبُخَارِیۡ شَرۡحَهٗ
لَقَدۡ صَارَ شَرۡحًا شَارِحًا لِّلۡاُصُوۡلٖ

اُنھوں نے ''تفہیم البخاری'' کے نام سے ایک تألیف ِ الیف لکھی ہے جو بخاری شریف کی ایک شرح ہے، یقیناً یہ احکام دین کے اصولوں کی شارح شرح ہے۔

(۳)

وَزَیَّنَ شَرۡحَهٗ بِاَقۡوٰی اَدِلَّةٍ
فَرَجَّحَ عَلَی الۡعَقۡلِ دَلِیۡلَ الۡمَنۡقُوۡلٖ

اُنھوں نے قوی ترین دلائلِ قاطعہ سے اپنی شرح بخاری کو مزین فرمایا نیز دلائلِ منقولہ کو معقولہ پر ترجیح دی۔

(۴)

لَقَدْ صَارَعَنْ مَذَاهِبِ الْفِقْهِ بَاحِثًا

قَرِیْنُ الْقِیَاسِ بَحْثُهٗ وَالْمَدْلُوْلِ

فقہ کے مذاہبِ اربعہ کے بارے میں آپ ایک (بہترین) باحث و محقق بن گئے، آپ کی بحث وتمحیص، تحقیق وتدوین قرینِ قیاس کے ساتھ ساتھ قرینِ مقصود ومطلوب بھی ہے یعنی مدّعا کے قریب تر ہے۔

(۵)

لَفِیْ فَصْلِهِ الْحَدِیْثِ دَرَّسَنَا عَامًا

لَنَا کَانَ خَیْرًا مِنْ جَمِیْعِ الْفُصُوْلِ

ہم سال بھر کیلئے ان کی کلاسِ درسِ حدیث میں زیرِ تعلیم رہے، آپ کی درسِ حدیث کی کلاس ہمارے لئے تمام کلاسوں سے بہتر تھی۔

(٦)

فَکَمْ مَعْهَدٍ دَرَسْتُ فِیْهِ اَعْوَامًا

فَبَیْنَهُمَا فَرْقُ السُّهُوْلِ وَالطُّلُوْلِ

کتنے تعلیمی ادارے ہیں جن میں بندہ سالہا سال تعلیم پاتا رہا ان میں اور اس میں ایسا فرق ہے جیسا کہ میدان اور ٹیلے کے درمیان فرق دکھائی دیتا ہے، جیسا کہ ٹیلا اونچا ہوتا ہے یعنی مقابلتاً اس کا معیارِ تعلیم بلند تھا۔

(۷)

لَقَدْ کَانَ اَعْظَمَ الْمَعَاهِدِ مَسْکَنًا
وَّعِلْمًا کَمَا لِمَنْقُوْلٍ وَّ مَعْقُوْلٖ

بلحاظ قیام وتعلیم یہ تمام اداروں سے بڑا ادارہ شمار ہوتا تھا، اسی طرح علومِ منقولہ ومعقولہ کے لحاظ سے بھی قدآور اداروں میں شمار ہوتا تھا۔

(۸)

هُنَا لِثَمَانٍ اسْتَقَرَّ التَّلَامِیْذُ
سِوَانَا لَقَامَ کُلُّنَا اِلَی الْقَبُوْلٖ

ہمارے علاوہ یہاں پر طلباء (آٹھ درجات کیلئے) آٹھ سال تک قیام کرتے رہے، ہم سب نے کامیاب ہونے تک (فقط ایک سال) قیام کیا۔

(۹)

مَا اَحْسَنَ شَیْخَنَا بِحُسْنِ دِارَسَةٍ
کَمَا ذَاکَ اَفْضَلُ الشُّیُوْخِ بِالْفَضُوْلٖ

ہمارے شیخ الحدیث صاحب اپنے حسنِ تدریس کے ساتھ کتنے بھلے لگ رہے تھے اسی طرح وہ بڑی فضیلت والے بلند قامت مشائخِ حدیث میں شمار کئے جاتے ہیں۔

(۱۰)

فَمَهْمَا بِتَدْرِیْسِ الصِّحَاحِ یَقُمْ لَنَا
اَحَبَّ الْجُلُوْسَ دَائِمًا عَلَی السُّفُوْلٖ

آ گاہ رہو! جب ہمارے شیخ صاحب ہمیں ''صحاح ستہ'' یعنی کتبِ حدیث کا درس دینا شروع کرتے تو آپ کو ہمیشہ پستی پر بیٹھنا ہی پسند تھا۔

(۱۱)

بَنٰـی مَعْهَـدًا فَـذًّالِـعَـطْشٰـی عُلُوْمٍ
عَسٰـی اَنْ یَّـکُـوْنَ مَصْدَرًا لِلْحَصُوْلِ

آپ نے تشنگانِ علم کیلئے ایک منفرد ادارہ بھی بنایا امید ہے کہ حصولِ علم کیلئے ایک دن سرچشمہ علوم بن جائے گا۔

(۱۲)

وَمَـا مِـنَّـا اِلَّا فِیْ سِـجْـنِ عَیْشِـهٖ
فَـمَـوْتَتُـهٗ تُـطْـلِقُـهٗ مِنْ اُحْبُـوْلٍ

ہم میں کوئی بھی ایسا نہیں ہے جو کہ زندگی کی قید میں نہ ہو پس اُسے اس کی موت ہی (ایک دن) اس پھندے سے آزاد کرے گے۔

(۱۳)

کَـمَـا شَیْـخُـنَـا لَبّٰـی مُنَـادِیَ مَوْتِـهٖ
نُـلَبِّیْـهِ مِثْـلَـهٗ فَکُـلٌّ بِـرَحُـوْلٍ

جس طرح ہمارے شیخ نے صدائے اجل پر لبیک کہا ہے اسی طرح ہم بھی داعی اجل کو لبیک کہیں گئے (کیونکہ) ہر ایک نے بہر حال کوچ کرنا ہی ہے۔

(۱۴)

طَوِیْلَ النَّجَادِ کَانَ ذَاکَثٍّ لِحْیَةٍ
وَذَا ضَخْمِ صِیْتَةٍ بِجِسْمِ الْمَجْبُوْلِ

(آپ کا حلیہ مبارک) آپ بلند قامت، گھنی ریش والی شخصیت تھے اور بڑے ڈیل ڈول بدن کے ساتھ بھاری گرج دار آواز والے تھے۔

(۱۵)

لَقَدَّمْتُ مَدْحَهٗ اِلٰی مَنْ یُّحِبُّهٗ
فَشَیْخِیْ اَجَلُّ مِنْ ثَنَاءٍ مَحْسُوْلٖ

میں نے ایسے لوگوں پر ان کی مدح وستائش پیش کردی جو ان سے بے پناہ محبت کرتے ہیں، میرے شیخ میری ادنیٰ سی تعریف سے کہیں زیادہ بلند و بالا ہیں۔

(۳)

## ﴿......اُستاذِیْ الشّریف زاہدؒ علی شاہ......﴾

**مؤسّس مدرسہ نوریہ رضویہ بغدادی جامع مسجد، فیصل آباد پاکستان**

اَلَمْ تَسْمَعُوْا ذِکْرَ کَثِیْرِ الْفَوَائِدٖ ؟
مِنَ الشُّرَفَاءِ ذَاکَ وَابْنُ الزَّوَاهِدٖ

اِلٰی زَاهِدٍ اِشَارَتِیْ کَانَ شَیْخَنَا
فَکَانَ لُغَوِیًّا وَ خُصَّ بِالْفَرَائِدٖ

وَ یَطْوِیْ کَلَامَـهٗ فَـرَامَ مَـرَامَـهٗ
تَـکَلَّـمَ لَوْ لَقَـدْ اَتٰی بِـالْـخَرَائِـدِ
لَـکَـانَ یَفِـرُّ مِنْـهُ اَضْـدَادُهٗ کَـمَـا
یَـفِـرُّ مِنَ الْاُسُـوْدِ سِـرْبُ الْاَوَابِـدِ
فَـکَافِیَةَ لِابْـنِ حَـاجِـبٍ مِنْهُ دَرَسْنَا
فَخِلْـتُ کَـأَنَّـهٗ وَاضِـعُ الْـقَوَاعِدِ
فَـکَـمْ قَـائِلٍ نَـظِیْـرَ قَوْلِیْ مَقَـالَتِیْ
یُـؤَیِّـدُ تِبْیَـانِـیْ کَثِیْرُ الشَّـوَاهِـدِ
تَـقَـمَّـصَ بِـالشَّـرْعِ لَیَـالِیَ وَاَیَّـامًا
تَـخَـطّٰی خُـطٰی اَسْلَافِهٖ فِی الْعَقَائِدِ
حَسِبْـنَـاهُ قَـائِـدًا لَّـنَـا فِیْ زَمَـانِـهٖ
فَـمَـا دَامَ عَـاشَ قَـدْ غَـزَا بِـالشَّدَائِدِ
فَـکَـمْ مِـنْ قَـصِیْـدَةٍ لَنَمَّـقْتُهَا الْاٰنَ
فَـعَـنَّـنْـتُ فَــذَّةً لَّـهٗ مِـنْ قَصَائِدِیْ
وَرَصَّـعْـتُ کُـلَّهَـا بِــدُرَّةِ مِـدْحَـةٍ
فَـکُـلٌّ لِـمَمْدُوْحِیْ کَسِمْطِ الْقَلَائِدِ
فَـلَـوْذَاقَ مَـوْتَـهٗ لَاَحْیَـاهُ ذِکْـرُهٗ
لَیَـذْکُـرُ ذِکْـرَهٗ جَـمِیْـعُ الشَّـرَائِـدِ

☆☆☆

## ترجمہ

(۱)

اَلَمْ تَسْمَعُوْا ذِکْرَ کَثِیْرِ الْفَوَائِدِ ؟

مِنَ الشُّرَفَاءِ ذَاکَ وَابْنُ الزَّوَاھِدِ

کیا تم نے اس شخصیت کا تذکرۂ خیر نہیں سنا جو بہت نفع بخش شخصیت تھی؟ آپ سادات ِعظام اور زاہدہ خواتین کی اولادِ امجاد میں سے تھے۔

(۲)

اِلٰی زَاھِدٍ اِشَارَتِیْ کَانَ شَیْخَنَا

فَکَانَ لُغَوِیًّا وَ خُصَّ بِالْفَرَائِدِ

میرا اشارہ ''جناب زاہد علی شاہ صاحب'' کی طرف ہے جو ہمارے اُستادِ محترم تھے۔ آپ ایک لغت دان شخصیت تھے اور نوادراتِ لغویہ کی معرفت کے لحاظ سے ممتاز تھے۔

(۳)

وَ یَطْوِیْ کَلَامَهٗ فَرَامَ مَرَامَهٗ

تَکَلَّمَ لَوْ لَقَدْ اَتٰی بِالْخَرَائِدِ

آپ ایجاز و اختصار سے کلام کرنے میں اپنے مقصد کو پا لیتے ، (اِسی طرح بہت کم لب کشائی کیا کرتے ) مگر جب بہرِ تکلّم لبوں کو وا کرتے تو گفتار کے موتی بکھیر دیتے۔

(۴)

لَــکَــانَ یَـفِـرُّ مِـنْــهُ اَضْـدَادُهٗ کَـمَـا

یَـفِــرُّ مِـنَ الْاُسُـوْدِ سِـرْبُ الْاَوَابِـدِ

ان کے مخالف ان سے بالکل یوں بھاگا کرتے جیسے شیروں کو دیکھ کر جنگلی جانوروں کی ڈار بھاگ جایا کرتی ہے۔

(۵)

فَـکَـافِیَۃَ لِابْـنِ حَـاجِـبٍ مِـنْهُ دَرَسْنَا

فَـخِـلْــتُ کَــأَنَّــهٗ وَاضِـعُ الْـقَوَاعِدِ

ہم نے ان سے ابنِ حاجب کی نحوی کتاب ''کافیہ'' پڑھی تھی مجھے یوں گمان ہوا گویا کہ وہ قواعدِ نحویّہ کے موجد ہیں۔

(۶)

فَـکَـمْ قَـائِـلٍ نَـظِـیْـرَ قَوْلِـیْ مَقَـالَتِـیْ

یُـؤَیِّـدُ تِبْیَـانِـیْ کَثِیْرُ الشَّـوَاهِـدِ

کتنے کہنے والے ہیں جنہوں نے مجھ سے ملتی جلتی بات کہی ہے بہت سارے گواہ میرے بیان کے مؤیّد ہیں۔

(۷)

تَـقَـمَّـصَ بِــالشَّـرْعِ لَیَـالِـیَ وَاَیَّـامًـا

تَـخَـطّٰی خُـطٰی اَسْلَافِهٖ فِی الْعَقَائِدِ

آپ نے شب وروز شریعت مطہّرہ کو اپنا اوڑھنا بنایا عقائدِ اسلامیہ میں آپ

قدم بقدم اپنے اسلاف کی پیروی کرتے رہے۔

(۸)

حَسِبْنَـاهُ قَـائِدًا لَّـنَا فِیْ زَمَانِـهٖ

فَـمَـا دَامَ عَـاشَ قَـدْ غَـزَا بِـالشَّدَائِدِ

ان کے زمانہ میں ہم انہیں اپنا قائد شمار کرتے تھے جب تلک آپ دنیا میں بقید حیات رہے (دینی، دنیاوی) مشکلات سے برسرِ پیکار رہے۔

(۹)

فَـکَـمْ مِنْ قَـصِیْـدَةٍ لَنَمَّـقْتُهَا الْآنَ

فَـعَـنَّـنْـتُ فَـذَّةً لَّـهٗ مِـنْ قَصَائِدِیْ

کتنے قصائد ہیں جو بندہ نے تازہ ترین لکھے ہیں اپنے قصائد میں سے بندہ نے ایک قصیدہ اُن کے نام معنون کردیا ہے۔

(۱۰)

وَرَصَّـعْـتُ کُـلَّـهَـا بِـدُرَّةِ مِـدْحَـةٍ

فَـکُـلٌّ لِـمَـمْـدُوْحِیْ کَسِمْطِ الْقَلَائِدِ

ہر ایک قصیدہ کی بندہ نے تعریفی موتیوں سے جڑاؤ کاری کی ہے، میرے ممدوح کیلئے ہر ایک موتیوں کی لڑی ہے۔

(۱۱)

فَـلَـوْذَاقَ مَـوْتَـهٗ لَاَحْیَـاهُ ذِکْـرُهٗ

لَیَـذْکُـرُ ذِکْـرَهٗ جَـمِیْعُ الشَّـرَائِدِ

اگرچہ انہوں نے موت کا ذائقہ چکھ لیا ہے تاہم ان کے تذکرہ خیر نے مرنے کے بعد بھی انہیں زندہ رکھا (اسی طرح) ان کے پسماندگان جب تک زندہ رہیں گے ان کا تذکرہ کرتے رہیں گے۔

## الفصل الثالث

(۱)

### ﴾......شیخ الحدیث محمدشریفؒ رضوی (بھکر)......﴿

استاذ جامعہ نظامیہ لاهور......پاکستان

اُقَدِّمُ ذِکْرَ شَیْخِنَا کَانَ نَحِیْفًا
یُسَمّٰی شَرِیْفًا کَانَ حَقًّا شَرِیْفًا

فَذَاکَ وَلَوْ کَانَ نَحِیْفًا جَسَامَةً
لَکَانَ لِتَدْرِیْسِ الْحَدِیْثِ زَفِیْفًا

تَعَمَّمَ بِالدِّیْنِ تَسَرْبَلَ بِالزُّهْدِ
اَتٰی مَوْتُهٗ قَدْ صَارَ حِیْنَ ضَعِیْفًا

وَکَـانَ اَشَـدَّ اعْتِـصَـامًـا بِـدِیْـنِـهٖ
یُـحِـبُّ الْاِلٰـهَ بِـالرَّسُوْلِ کَانَ حَنِیْفًـا

وَکَـانَ مِـنَ الَّـذِیْـنَ لِـلـدِّیْنِ فَکَّـرُوْا
کَـمَـا اَنَّـهٗ کَـانَ لِذِی الْعِلْمِ لَهِیْفًـا

وَکَـانَ یُـرِیْـدُ اَنْ یُّشِیْـعَ دِیْـنَ اللّٰـهِ
لَـقَـدْ کَـانَ عَـنْـهُ فِـیْ بِلَادِهٖ اَسِیْفًـا

وَکَـانَ لِـمُـحِبِّیْـهِ صَـدِیْقًـا حَمِیْمًـا
عَـلٰـی ضِـدِّهٖ لٰـکِـنَّـهٗ کَـانَ کَتِیْـفًـا

لَـدَیْـنَـا مَـعَ الشُّیُوْخِ قَدْ یُذْکَرُ اسْمُهٗ
لِـطُلَّابِـهٖ کَـانَ مُـعَـلِّـمًـا لَّطِیْـفًـا

شُیُـوْخُ الْـحَدِیْثِ لَوْجَمَعْنَا نُفُوْسَهُمْ
لَقَـدْ بَـلَـغَـتْ عِـدَّتُهُمْ جَمْعًا قَنِیْفًـا

فَـکَـمْ خُـطْبَةٍ سَـمِعْتُ عَنْ غَیْرِهٖ هُنَا
لَـهٗ قَـلَّـمَـا سَـمِعْتُ هٰهُنَـا رَصِیْفًـا

لَـهٗ لَـمْ اُتَـلْـمِـذْ جُمْلَةً طُوْلَ عُمْرِیْ
تَـعَـلَّمْتُ مِنْهُ لَوْ لَهٗ لَـکُـنْتُ وَصِیْفًـا

☆☆☆

## ترجمہ

(۱)

اُقَدِّمُ ذِکْرَ شَیْخِنَا کَانَ نَحِیْفًا
یُسَمّٰی شَرِیْفًا کَانَ حَقًّا شَرِیْفًا

میں ہمارے ایک شیخ الحدیث کا تذکرہ پیش کرتا ہوں وہ دبلے پتلے انسان تھے، آپ کا نام ''محمد شریف رضوی'' تھا، آپ اپنے نام کے موافق ہی حقیقتاً شریف النفس تھے۔

(۲)

فَذَاکَ وَلَوْ کَانَ نَحِیْفًا جَسَامَۃً
لَکَانَ لِتَدْرِیْسِ الْحَدِیْثِ زَفِیْفًا

اور اگرچہ آپ جسمانی لحاظ سے کمزور و ناتواں تھے مگر آپ تدریسِ حدیث رسول ﷺ کیلئے لاغری کے باوجود تیز رفتار تھے۔

(۳)

تَعَمَّمَ بِالدِّیْنِ تَسَرْبَلَ بِالزُّھْدِ
اَتٰی مَوْتُہٗ قَدْ صَارَ حِیْنَ ضَعِیْفًا

آپ نے عمر بھر دینِ متین کی دستار سجائے رکھی ، زہد و ریاضت کا لباس زیب تن کئے رکھا، جب آپ ضعیف العمر ہوئے تو داعیِ اجل کو لبیک کہا۔

(۴)

وَکَانَ اَشَدَّ اعْتِصَامًا بِدِیْنِہٖ
یُحِبُّ الْاِلٰہَ بِالرَّسُوْلِ کَانَ حَنِیْفًا

آپ اپنے دین پر سختی سے کاربند رہے تھے، آپ خدا اور رسول ﷺ سے والہانہ محبت رکھتے تھے، آپ موحّدِ خالص مؤمن تھے۔

(۵)

وَکَانَ مِنَ الَّذِیْنَ لِلدِّیْنِ فَکَّرُوْا
کَمَا اَنَّہٗ کَانَ لِذِی الْعِلْمِ لَہِیْفًا

آپ کا شمار ان لوگوں میں ہوتا تھا جو اشاعتِ دین کیلئے از حد متفکر تھے، اسی طرح آپ اہل علم کیلئے از حد مضطرب و بے چین تھے۔

(۶)

وَکَانَ یُرِیْدُ اَنْ یُّشِیْعَ دِیْنَ اللّٰہِ
لَقَدْ کَانَ عَنْہُ فِیْ بِلَادِہٖ اَسِیْفًا

آپ کی خواہش تھی کی اللہ کے دین کی اشاعت کریں، اپنے ملک میں وہ (کما حقُّہٗ عدمِ اشاعتِ) دین سے متعلق افسردہ تھے۔

(۷)

وَکَانَ لِمُحِبِّیْہِ صَدِیْقًا حَمِیْمًا
عَلٰی ضِدِّہٖ لٰکِنَّہٗ کَانَ کَتِیْفًا

آپ اپنے چاہنے والوں کے گہرے دوست تھے مگر اپنے مخالفین کیلئے (بے

نیام) تلوار ہی تھے۔

(۸)

لَدَیْنَا مَعَ الشُّیُوْخِ قَدْ یُذْکَرُ اسْمُهٗ
لِطُلَّابِهٖ کَانَ مُعَلِّمًا لَّطِیْفًا

ہمارے یہاں (سرزمینِ پاکستان میں) مشائخِ حدیث کے زُمرے میں ان کا چرچا ہوتا رہے گا، آپ اپنے تلامذہ کیلئے بڑے مہربان استاد تھے۔

(۹)

شُیُوْخُ الْحَدِیْثِ لَوْجَمَعْنَا نُفُوْسَهُمْ
لَقَدْ بَلَغَتْ عِدَّتُهُمْ جَمْعًا قَنِیْفًا

اگر ہم مشائخ حدیثِ مبارکہ کی تعداد اکٹھی کرلیں تو اُن کی تعداد لوگوں کی جماعتوں اور وفود تک جا پہنچتی ہے۔

(۱۰)

فَکَمْ خُطْبَةٍ سَمِعْتُ عَنْ غَیْرِهٖ هُنَا
لَهٗ قَلَّمَا سَمِعْتُ هٰهُنَا رَصِیْفًا

میں نے یہاں پر (تونسہ شریف میں) کتنے بیان دوسرے لوگوں سے سنے ہیں مگر یہاں میں نے بہت کم ہی ان کا ہمسر سن پایا ہو۔

(۱۱)

لَهٗ لَمْ اُتَلْمِذْ جُمْلَةً طُوْلَ عُمْرِیْ
تَعَلَّمْتُ مِنْهُ لَوْ لَهٗ لَکُنْتُ وَصِیْفًا

میں نے ان سے عمر بھر ایک جملہ بھی نہیں سیکھا، اگر میں ان کی شاگردی اختیار کرتا تو ان کا خادم ہوتا۔

(۲)

## ﴿......شیخ الحدیث مشتاقؒ احمد چشتی ......﴾

استاذ جامعہ اسلامیّہ عربیّہ انوار العلوم ملتان...... پاکستان

عَلَیْکُمْ لَقَدْ عَرَضْتُ مِدْحَۃَ مُشْتَاقٍ
عَلٰی الطَّالِبِیْنَ کَانَ کَثِیْرًا الْاِنْفَاقٍ

لَقَدْ کَانَ مِنْ کِبَارِ شِیْخَانِ اَرْضِنَا
حَلِیْمًا لَقَدْ کَانَ لِکَوْنِ الْاَخْلَاقٍ

فَکَمْ طَالِبٍ سَقَاہُ مِنْ عَیْنِ عِلْمِہٖ
فَنَالَ، لَہٗ مَا کَانَ مِنْہُ مِنْ خَلَاقٍ

لَقَدْ کَانَ خَافِضَ الْجنَاحِ مِنَ الرَّءُ فَۃِ
لِطُلَّابِہٖ وَکَانَ خَافِضَ الْمَآقٍ

تَعَلَّمْتُ فِیْ مَعْھَدِہٖ سَنَوَاتٍ
مِرَارًا لَقِیْتُہٗ وَرُبَّمَا یُلَاقِیْ

لَقَدْ کَانَ جِشْتِیًا فَشَارَکَ مَسَاقَنَا
اَنَا ھٰکَذَا شَارَکْتُہٗ فِی الْمَسَاقٍ

فَبَایَعَ شَیْخًا مِنْ مَشَائِخِ جُوْلَرَا
فَمَنْ کَانَ مِنْ شُیُوْخِھَا خَیْرَ سَاقٍ

لَقَدْ کَانَ جَعْدَالشَّعْرِ اَضْخَمَ جِسْمًا
وَ اَسْمَرَ لٰکِنْ کَانَ مَائِلَ اللّٰهَاقِ

فَمَعْهَدُهٗ مَدَارُهٗ اَوْ مُصَلَّاهُ
فَلَمْ یُرَ لٰکِنْ قَلَّمَا فِی الْاَسْوَاقِ

اَنَا قَدْ وَهَبْتُهٗ ثَنَاءً مُّعَطَّرًا
تَهُبُّ الْهَوَاءُ کَیْ بِهٖ فِی الْاٰفَاقِ

فَلَمْ تَبْقَ ذَاتُهٗ وَلَوْ فِیْنَا لَا لٰکِنْ
کَاَمْثَا لِهٖ ذِکْرُهٗ فِیْنَا بَاقِ

اَلَا اِنَّمَا الْمَوْتُ سَرَابِیْلُ حَیِّنَا!
اَتَعْلَمُ مَرْءً مَّنْ مِنَ الْمَوْتِ وَاقِ؟

☆☆☆

ترجمہ

(۱)

عَلَیْکُمْ لَقَدْ عَرَضْتُ مِدْحَةَ مُشْتَاقِ
عَلٰی الطَّالِبِیْنَ کَانَ کَثِیْرًا الْاِنْفَاقِ

میں نے آپ پر علامہ مشتاق احمد چشتی کی تعریف وتوصیف پیش کی، آپ اپنے تلامذہ پر بکثرت خرچ کرنے والے تھے۔

(۲)

لَقَدْ کَانَ مِنْ کِبَارِ شِیُخَانِ اَرْضِنَا
حَلِیْمًا لَقَدْ کَانَ لِکَوْنِ الْاَخْلَاقِ

آپ ارضِ پاکستان کے بڑے مشائخِ حدیث میں شمار ہوتے تھے، آپ اخلاق ومزاج کے لحاظ سے بردبار متحمّل مزاج تھے۔

(۳)

فَکَمْ طَالِبٍ سَقَاهُ مِنْ عَیْنِ عِلْمِهٖ
فَنَالَ، لَهٗ مَاکَانَ مِنْهُ مِنْ خَلَاقٍ

آپ نے کتنے طلباءکواپنے چشمہِ علمی سے سیراب کیا،انہوں نے آپ سے اپنے حصے کاعلم حاصل کرہی لیا۔

(۴)

لَقَدْ کَانَ خَافِضَ الْجنَاحِ مِنَ الرَّءُ فَةِ
لِطُلَّابِهٖ وَکَانَ خَافِضَ الْمَآقٖ

آپ اپنے تلامذہ کے بارے میں نرم گوشہ رکھتے تھےاورآپ حیاء کی وجہ سے نظریں جھکائے رکھتے تھے۔

(۵)

تَعَلَّمْتُ فِیْ مَعْهَدِهٖ سَنَوَاتٍ
مِرَارًا لَقِیْتُهٗ وَرُبَّمَا یُلَاقِیْ

میں کئی سال تک ان کے ادارے (جامعہ مہریّہ رحمت العلوم) میں زیرِ تعلیم

رہا، کئی بار اُن سے بندہ نے ملاقات کی، بعض اوقات وہ بھی شرفِ ملاقات عطا کرتے۔

(٦)

لَقَدْ کَانَ جِشْتِیًا فَشَارَکَ مَسَاقَنَا
اَنَا ھٰکَذَا شَارَکْتُہٗ فِی الْمَسَاقِ

آپ چشتی تھے سلسلہ چشتیہ کی بیعت کی دوڑ میں ہمارے شریک رہے اور میں خود اسی دوڑ میں ان کے ساتھ شریک رہا (یعنی دونوں نے سلسلہِ چشتیہ کی بیعت کی دوڑ میں پیش قدمی کی)۔

(٧)

فَبَایَعَ شَیْخًا مِنْ مَشَائِخِ جُوْلَرَا
فَمَنْ کَانَ مِنْ شُیُوْخِھَا خَیْرَ سَاقِ

آپ نے ''گولڑہ شریف'' کے مشائخ چشتیہ میں سے ایک کے ہاتھ پر بیعت کی جو کہ مشائخ گولڑہ شریف میں ''فیض چشتیہ پلانے کے بہترین ساقی'' تھے۔

(٨)

لَقَدْ کَانَ جَعْدَالشَّعْرِ اَضْخَمَ جِسْمًا
وَ اَسْمَرَ لٰکِنْ کَانَ مَائِلَ اللَّھَاقِ

آپ کے بال گھنگریالے تھے، فربہ جسم تھے، رنگ گندمی تھا مگر سفیدی کی طرف زیادہ مائل تھا۔

(۹)

فَـــمَـــعْهَـــدُهٗ مَـــدَارُهٗ اَوْ مُـــصَلَّاهُ
فَلَـمْ يُـرَلٰـــكِـنْ قَلَّمَا فِي الْاَسْوَاقِ

آپ کی گردشگاہ یا تو آپ کا اِدارہ تھا یا آپ کی مسجد تھی، آپ بازاروں اور مارکیٹوں میں بہت کم دِکھائی دیتے۔

(۱۰)

اَنَـــا قَـدْ وَهَبْتُـــهٗ ثَـنَـاءً مُّـعَطَّـرًا
تَهُـبُّ الْهَـوَاءُ كَـيْ بِـهٖ فِی الْآفَاقِ

میں نے اُنہیں معطر مناقب ہدیہ کر دیئے ہیں تا کہ ہوا اُن کی خوشبو لے کر آفاق میں گردش کرتی رہے۔

(۱۱)

فَـلَـــمْ تَبْقَ ذَاتُـــهٗ وَلَـوْ فِيْـنَـا لَاكِـنْ
كَـــاَمْثَـــا لِـــهٖ ذِكْـرُ هٗ فِيْـنَـا بَـاقٍ

اگرچہ ہمارے ممدوح کی ذات ذائقہءِ موت چکھنے کے بعد ہم میں باقی نہیں رہی مگراس جیسی ہستیوں کی طرح ان کا چرچا ہم میں باقی ہے۔

(۱۲)

اَلَا اِنَّـمَـا الْـمَـوْتُ سَـرَابِيْلُ حَيِّـنَـا!
اَتَـعْـلَـمُ مَرْءً مَّنْ مِـنَ الْمَوْتِ وَاقٍ؟

خبردار! موت تو ہمارے ہر زندہ کا لباس ہے (جو اس نے ضرور پہننا ہے) کیا آپ کسی ایسے شخص کو جانتے ہیں جو موت سے بچا سکے؟ (جواب نفی میں ہے یقیناً ایسا کوئی نہیں)

# الباب السادس

## الفصل الاوّل

(۱)

### ......الشیخ خواجہ محمد سلیمانؒ تونسوی شہبازِ چشت......

(المعروف پیر پٹھان)

اَضَـــاءَ بِعِبَـادِ رَبِّـنَـا كُـلُّ مَـكَـانُ
فَـلَـمْ يَـخْـلُ عَـنْ عِبَـادِهِ اَىُّ زَمَـانُ

لَهُـمْ اِنَّمَاالْقَبُوْلُ يُوْضَعُ فِى الْاَرْضِ
لِـذَالِكَ حُبِّبُـوْا اِلٰـى كُـلِّ اِنْسَـانُ

فَهُـمْ لَايَخَـافُوْنَ وَلَاهُـمْ يَحْـزَنُوْنَ
تَـدُلُّ عَـلٰـى تِبْيَـانِـنَـا آيِ الْـقُـرْآنُ

مُـلُوْكُ الْغِنٰى سُلْطَتُهُمْ قُلُوْبُ الْوَرٰى
فَهُـمْ فُـقَـرَاءُ النَّاسِ بَلْ ذُوُواالتِّيْجَانُ

عَـلٰـی هٰـذِهِ الْجِیْفَةِ قَدْ آثَرُوا الزُّهْدَ
فَلِلْـمُـتَّـقِیْـنَ سَـوْفَ تُزْلفُ الْجِنَـانُ

فَقَدْ اَنْذَرُوا النَّاسَ فَقَطْ مِنْ عَدُوِّهِمْ
لِـذَالِکَ مِنْهُمْ کَانَ یَحْذَرُ الشَّیْطَانُ

فَـمِـنْ اَوْلِیَـاء اللّٰـهِ کَـانَ سُلَیْمَـانُ
فَـــاِنَّ اَبِـیْ لَـهٗ وَ اِنِّیْ غُــــلَامَـانُ

فَـآوٰی اِلٰـی تَـوْنسَـةَ فِیْهَـا ضَـرِیْعُـهٗ
وَ مَـوْلِـدُهٗ جَـرْجُجِیْ فِیْ بَلُوْشِسْتَانُ

عَـلٰی غَیْـرِهٖ سَبَقَ فِیْ السَّیْرِ اِلَی اللّٰهِ
فَلُقِّبَ بِـالْبَـازِ لِسُـرْعَةِ الطَّیْـرَانُ

قَـدِ انْـفَـجَـرَتْ مِـنْـهُ نُهُوْرٌ کَثِیْـرَةٌ
فَـمِـنْهَـا کَـمَـا عِـلْمِیْ کَبِیْرَانِ اثْنَانُ

فَنَهْـرُ سِیَـالَ ثُـمَّ یَنْبُـوْعُ جُـوْلـرَا
لَـقَــدْ کَـانَ مِـنْهَـا هٰـذَانِ شَهِیْـرَانُ

وَ قَــدْ نَهِــلَ مِـنْـهُـمَـا کَثِیْـرُ بِلَادِنَـا
کَـمَا مِنْهُمَا اسْتَهْدَوْا فَذَانِکَ قَمَرَانُ

لُـزُوْمٌ عَـلَیْـنَـا ذِکْـرُ شَیْـخِ شُیُوْخِنَـا
فَـذَاکَ سِرَاجُ جِشْتِنَا فِیْ بَاکِسْتَانُ

فَھٰـذَا مَھَـــارِوِیْ اَیْ نُـوْر مُـحَـمَّـد

اَلَا ذَاکَ شَیْـخُ شَیْـخِـنَـا پیر پٹھانؒ

کِـحَــالُ مَـا ٰقِیْـنَـا، تُـرَابُ وَصِیْدِہٖ

مَـزَارُ الْـوَریٰ، ضَـرِیْـعُہٗ فِیْ جِشْتِیَانُ

☆☆☆

ترجمہ

(۱)

اَضَـــاءَ بِـعِبَــادِ رَبِّـنَــا کُـلُّ مَـکَــانُ

فَــلَــمْ یَـخْـلُ عَـنْ عِبَـادِہٖ اَیُّ زَمَـانُ

ہمارے پروردگار کے بندگان سے ساری دھرتی جگمگا اُٹھی، اللہ تعالیٰ کے بندوں سے کوئی زمانہ خالی نہیں۔

(۲)

لَھُـمْ اِنَّـمَاالْقَبُوْلُ یُوْضَعُ فِی الْاَرْضِ

لِــذَالِکَ حُبِّبُــوْا اِلٰی کُـلِّ اِنْسَـانُ

اُن کے لیے زمین میں مقبولیّت کا سکہ ہی چلا دیا گیا ہے، اس لیے تو ہر انسان کے دل میں اُن کی محبت ڈال دی گئی ہے۔

(۳)

فَھُـمْ لَایَـخَــافُوْنَ وَلَاھُـمْ یَحْـزَنُوْنَ

تَــدُلُّ عَــلٰی تِبْیَـانِـنَــا آیِ الْـقُـرْآنُ

نہ ہی وہ خوفزدہ ہوتے ہیں اور نہ ہی وہ غمزدہ ہوتے ہیں ہمارے بیان پر آیاتِ قرآنیہ دلالت کر رہی ہیں۔

(۴)

مُلُوْکُ الْغِنٰی سُلْطَتُھُمْ قُلُوْبُ الْوَرٰی

فَھُمْ فُقَرَاءُ النَّاسِ بَلْ ذَوُوا التِّیْجَانُ

وہ دل کے تونگر و بادشاہ ہیں لوگوں کے دِلوں پر اُن کی سلطنت وحکومت ہے اگر چہ وہ فقیر ہیں مگر وہ تاج ور بادشاہ ہیں۔

(۵)

عَلٰی ھٰذِہِ الْجِیْفَۃِ قَدْ آثَرُوا الزُّھْدَ

فَلِلْمُتَّقِیْنَ سَوْفَ تُزْلَفُ الْجِنَانُ

اُنہوں نے اِس مردار (دُنیا) پر، تقوی و پرہیزگاری کو ترجیح دِی پس جنت جلد ہی پرہیزگاروں کے قریب کر دِی جائے گی۔

(۶)

فَقَدْ اَنْذَرُوا النَّاسَ فَقَطْ مِنْ عَدُوِّھِمْ

لِذَالِکَ مِنْھُمْ کَانَ یَحْذَرُ الشَّیْطَانُ

وہ لوگوں کو اُن کے دشمن (شیطان) سے ڈراتے ہیں اِسی لیے تو شیطان اُن سے خائف رہا کرتا ہے۔

(۷)

فَمِنْ اَوْلِیَاءِ اللّٰہِ کَانَ سُلَیْمَانٌ
فَاِنَّ اَبِیْ لَہٗ وَ اِنِّیْ غُلَامَانُ

اللہ تعالیٰ کے اولیاء کرام میں سے ایک خواجہ شاہ محمد سلیمانؒ (تونسوی بھی) ہیں بلاشبہ میرا والدِ گرامی اور میں خود اُن کے وابستہ دامن غلام ہیں۔

(۸)

فَآوٰی إِلٰی تَوْنسَۃَ فِیْھَا ضَرِیْعُہٗ
وَ مَوْلِدُہٗ جَرْجُجِیْ فِیْ بَلُوْشِسْتَانْ

آپؒ نے (اپنی تبلیغی مساعی کے لیے) تونسہ شریف کو اپنا مسکن بنایا، نیز آپؒ کا مزارِ پرانوار یہاں ہی ہے (جبکہ) آپؒ کا مقامِ ولادت بلوچستان میں ''گڑگوجی'' شریف ہے۔

(۹)

عَلٰی غَیْرِہٖ سَبَقَ فِیْ السَّیْرِ اِلَی اللّٰہِ
فَلُقِّبَ بِالْبَازِ لِسُرْعَۃِ الطَّیَرَانْ

''سیر الی اللہ'' میں آپؒ دوسروں پر سبقت لے گئے، اپنے ربّ کی طرف روحانیّت کی تیز اُڑان و پرواز کی بنا پر آپؒ کو ''شہبازِ چشت'' کے لقب سے نوازا گیا۔

(۱۰)

قَــدِ انْـفَجَرَتْ مِنْهُ نُهُوْرٌ کَثِیْــرَةٌ
فَـمِنْهَـا کَـمَـا عِـلْمِیْ کَبِیْرَانِ اثْنَانُ

آپؒ کے روحانی فیض سے بہت ساری نہریں پھوٹ پڑیں، پس میرے علم کے مطابق اُن میں بڑے چشمے فقط دو ہی ہیں۔

(۱۱)

فَـنَهْـرُ سِیَــالَ ثُـمَّ یَـنْبُـوْعُ جُـوْلَـرَا
لَـقَـدْ کَـانَ مِـنْهَـا هٰذَانِ شَهِیْـرَانُ

ایک سیال شریف کا نہرِ فیض ہے اور دوسرا (بالواسطہ) گولڑہ شریف کا چشمہ فیضان ہے، شاہ سلیمانؒ کے چشمہ ہائے فیضان سے یہی دو زیادہ مشہور ہوئے۔

(۱۲)

وَ قَــدْ نَهِــلَ مِــنْهُـمَـا کَثِیْـرُ بِـلَادِنَـا
کَـمَا مِنْهُمَا اسْتَهْدَوْا فَذَانِکَ قَمَرَانُ

ہمارے مادرِ وطن کے بہت سارے لوگ اِن دو چشمہ ہائے فیضان سے سیراب ہوئے اِسی طرح اُنہوں نے اِن دونوں سے ظلماتِ کفرستان میں ہدایت کی روشنی حاصل کی کیونکہ یہ دونوں (ہدایت کے) آفتاب و مہتاب ہیں۔

(۱۳)

**لُزُوْمٌ عَلَیْنَا ذِکْرُ شَیْخِ شُیُوْخِنَا**

**فَذَاکَ سِرَاجُ جِشْتِنَا فِیْ بَاکِسْتَانُ**

ہم پر ہمارے مشائخِ چشتیہ تونسویہ کے شیخ کا تذکرہ کرنا لازم ہے جو مملکت خداداد پاکستان میں سلسلہ چشتیہ کے چراغ ہیں۔

(۱۴)

**فَھٰذَا مَھَارِوِیُ اَیُ نُوْرِ مُحَمَّد**

**اَلَا ذَاکَ شَیْخُ شَیْخِنَا پیر پٹھانؒ**

یہ شخصیت جناب خواجہ نور محمد مہاروی ہیں، آ گاہ رہو!! یہی ہمارے مرشد جناب خواجہ شاہ محمد سلیمانؒ پیر پٹھان کے شیخ و مرشد ہیں۔

(۱۵)

**کِحَالُ مَاٰقِیْنَا، تُرَابُ وَصِیْدِہٖ**

**مَزَارُ الْوَرٰی، ضَرِیْعُہٗ فِیْ جِشْتِیَانُ**

اُن کے چوکھٹ کی خاک ہماری آنکھوں کا سُرمہ ہے، اُن کا مزارِ پر انوار چشتیاں شریف میں زیارت گاہِ عوام الناس ہے۔

(۲)

## ﴿...... الشیخ خواجہ نظامؒ الدین محمودی چشتیؒ تونسوی......﴾

اُرِیْتُ وَلِیًّا ثُمَّ طَالَ الْمَنَامُ
فَذَاکَ سُلَیْمَانُ بِہٖ جَرَی الْکَلَامُ

فَمِنْ حُفَدَائِہٖ لَقَدْ کَانَ نِظَامُ
لَہٗ فَاعْلَمُوْا لَقَدْ وَ جَّہَ الْاَنَامُ

اَکَبُّوْا عَلٰی بَیْعَتِہٖ مُذْفَتَائِہٖ
لَاَ صُبَحَ مِغْنَاطِیْسَہُمْ لِذَا یُرَامُ

وَکَانَ اَشَدَّ ھَیْبَۃٍ خَیْرَ شَوْکَۃٍ
لَخَافَ مِنِ اسْمِہٖ الْمُلُوْکُ الْکِرَامُ

قَدِ اشْتَھَرَتْ بِالْاَوْلِیَاءِ بِلَادُنَا
جَمِیْلُ زَمَانِہٖ بِہِ الْعَصْرُ قَسَامُ

وَ اَمْسٰی اَشَدَّ اِعْتِصَامًا بِدِیْنِہٖ
فَمَا حَلَّ یُدْنِیْہِ وَیَنْاَہُ الْحَرَامُ

عَلَی الْبَاطِلِ انَّمَا حُسَامٌ مُھَنَّدٌ
وَلَاکِنَّہٗ لِلْحَقِّ عَوْنٌ اِمَامُ

فَنِعْمَ الْاِمَامُ قَائِدُ الشَّرْعِ وَالدِّیْنِ
بِہٖ وَ بِمِثْلِہٖ یَسُرُّ الْاِسْلَامُ

لَقَدْ کَانَ مِنْ اِلٰھِہٖ قُطْبَ عَھْدِہٖ
فَذَاکَ لِاَوْلِیَاءِ عَصْرِہٖ سَنَامْ

فَقَدْ ظَلَّ صَائِمًا وَقَدْ بَاتَ قَائِمًا
اِلٰی الرَّبِ سَاجِدًا وَّالنَّاسُ نِیَامْ

وَنَمَّقْتُ مِدْحَۃً فَھَبَّتْ بِھَاالْھَوَا
عَسٰی اَنْ تَفُوْحَ مَادَامَتِ الْاَیَّامْ

اَلَا اِنَّمَا الرَّمْسُ مَقِیْلُ ذَوِی التُّقٰی
اَلَا کَاالْعَرُوْسِ کُلُّ وَاحِدٍ یَّنَامْ

لَقَدْ تَرَکَ ابْنَیْنِ مُعِیْنًا وَّ فَخْرَ الدِّیْنِ
اَمَّا الْمُعِیْنُ فَاَنَا لَہٗ غُلَامْ

وَلٰکِنْ اَبِیْ بَایَعَ شَیْخًا اَبَا شَیْخِیْ
فَذَاکَ کَبِیْرُ اَوْلِیَائِنَا نِظَامْ

فَاِنَّا نَزُوْرُ قَبْرَہٗ فِیْ مَقَرِّنَا
بِتُوْنَسَۃَ عِنْدَ رَبِّہٖ لَہٗ مَقَامْ

☆☆☆

ترجمہ

(۱)

اُرِیْتُ وَلِیًّا ثُمَّ طَالَ الْمَنَامُ
فَذَاکَ سُلَیْمَانُ بِہٖ جَرَی الْکَلَامُ

مجھے خواب میں ایک ولی کی زیارت کرائی گئی، پھر خواب کا دورانیہ بڑھ گیا وہ بزرگ جناب پیر پٹھان خواجہ شاہ محمد سلیمان تونسویؒ غریب نواز تھے، ان سے بات چیت جاری رہی۔

(۲)

فَمِنْ حُفَدَائِہٖ لَقَدْ کَانَ نِظَامُ
لَہٗ فَاعْلَمُوْا لَقَدْ وَجَّہَ الْاَنَامُ

پیر پٹھان کے پوتوں میں ایک جناب خواجہ نظام الدینؒ بھی تھے، خوب جان لو!! اُن کے یہی پوتے لوگوں کی توجہ کا مرکز بن گئے۔

(۳)

اَکَبُّوْا عَلٰی بَیْعَتِہٖ مُذْفَتَائِہٖ
لَا صْبَحَ مِغْنَاطِیْسَھُمْ لِذَا یُرَامُ

خواجہ نظام الدین تونسویؒ ابھی جوان ہی تھے کہ لوگ اُن کی بیعت کرنے پر ٹوٹ پڑے کیونکہ خواجہ صاحب اُن کے کیلئے ایک مقناطیسی کشش رکھتے تھے اسی لیے ان کا قصد کیا جاتا رہا۔

(۴)

وَکَــــانَ اَشَــدَّ هَیْبَةٍ خَیْــرَ شَــوْکَةٍ
لَـخَـافَ مِـنِ اسْمِهٖ الْمُلُوْکُ الْکِرَامُ

آپ پُر ہیبت بڑی شان وشوکت کے مالک تھے بڑے بڑے شہنشاہ بھی آپ کا نام سنتے ہی لرزہ براندام ہوجاتے تھے۔

(۵)

قَــدِ اشْتَهَــرَتْ بِــالْاَوْلِیَــاءِ بِلَادُنَــا
جَـمِیْـلُ زَمَــانِــهٖ بِــهِ الْعَصْـرُ قَسَـامُ

ہمارا ملک پاکستان اولیاء اللہ کیلئے مشہور ہوگیا آپ اپنے دور کی خوبصورت شخصیت تھے اسی طرح آپ کا زمانہ آپ کے ساتھ خوبصورت تھا۔

(۶)

وَ اَمْسٰــی اَشَـدَّ اِعْتِـصَــامًــا بِـدِیْـنِـهٖ
فَـمَــا حَـلَّ یُـدْنِیْــهِ وَیَـنْــأَهُ الْحَـرَامُ

آپ اپنے دینِ متین پر سختی سے کاربندرہے جو حلال ہوتا آپ اسے قریب کرتے (جبکہ) حرام خود ہی ان سے دور ہوجاتا۔

(۷)

عَـلَــی الْبَــاطِـلِ انَّـمَـا حُسَـامٌ مُهَنَّدٌ
وَلَاکِـنَّـــهٗ لِـلْــحَــقِّ عَـوْنٌ اِمَــامُ

باطل (قوتوں) کے خلاف آپ محض ہندی تیغِ بُرّاں تھے لیکن آپ حق کے

معاون ومددگار اِمام ورہبر تھے۔

(۸)

فَنِعْمَ الْاِمَامُ قَائِدُ الشَّرْعِ وَالدِّیْنِ
بِہٖ وَ بِمِثْلِہٖ یَسُرُّ الْاِسْلَامُ

آپ شریعت ودین کے کیسے پیارے امام وقائد تھے اِن پر اور اِن جیسے لوگوں پر شریعت مطہرہ اور دین اسلام خوشی کا اظہار کرتا ہے۔

(۹)

لَقَدْ کَانَ مِنْ اِلٰھِہٖ قُطْبَ عَھْدِہٖ
فَذَاکَ لِاَوْلِیَاءِ عَصْرِہٖ سَنَامُ

آپ اپنے پروردگار کی طرف سے اپنے زمانہ کے قطب تھے، آپ اپنے معاصر اولیاء کے سرخیل تھے۔

(۱۰)

فَقَدْ ظَلَّ صَائِمًا وَقَدْ بَاتَ قَائِمًا
اِلٰی الرَّبِّ سَاجِدًا وَّالنَّاسُ نِیَامُ

آپ روزِ روشن میں روزہ دار اور ظلمت لیل میں شب زندہ دار تھے، شب دیجور میں، جھکائے رکھتے جبین نیاز اللہ کے حضور میں جبکہ لوگ رہا کرتے محو خوابِ مسرور میں۔

(۱۱)

وَنَمَّقْتُ مِدْحَةً فَهَبَّتْ بِهَاالْهَوَا
عَسٰی اَنْ تَفُوْحَ مَادَامَتِ الْاَیَّامُ

میں نے ان کی مدحہ سرائی کی ہے، ہوا میرے قصیدے کی خوشبو سے مہکنے لگی، جب تک زمانہ باقی ہے اُمید ہے کہ میرا تعریفی قصیدہ خوشبو بکھیرتا رہے گا۔

(۱۲)

اَلَا اِنَّمَا الرَّمْسُ مَقِیْلُ ذَوِی التُّقٰی
اَلَا کَاالْعَرُوْسِ کُلُّ وَاحِدٍ یَّنَامُ

خبردار! قبر تو اہلِ تقویٰ کے ستانے کی جگہ ہے، خبردار! قبر میں ہر ایک یوں آرام فرمارہا ہے جیسے دلہن سیج پر۔

(۱۳)

لَقَدْ تَرَکَ ابْنَیْنِ مُعِیْنًا وَّ فَخْرَ الدِّیْنِ
اَمَّا الْمُعِیْنُ فَاَنَا لَهٗ غُلَامُ

آپ نے سوگواروں میں دو فرزند غلام معین الدین اور غلام فخر الدین چھوڑے ہیں۔ جہاں تک غلام معین الدین کا تعلق ہے تو بندہ انہی کا دست بیعت غلام ہے۔

(۱۴)

وَلٰکِنْ اَبِیْ بَایَعَ شَیْخًا اَبَا شَیْخِیْ
فَذَاکَ کَبِیْرُ اَوْلِیَائِنَا نِظَامُ

مگر میرے والدِ محترم نے میرے شیخ (غلام معینؒ الدین) کے والد گرامی کے ہاتھ پر بیعت کا شرف حاصل کیا ہے، وہ ہیں جناب نظامؒ الدین تونسوی جن کا شمار اکابر اولیاء میں ہوتا ہے۔

(۱۵)

فَـاِنَّـا نَـزُوْرُ قَبْـرَهٗ فِـیْ مَـقَـرِّنَـا
بِتَـوْنسَةَ عِـنْـدَ رَبِّـهٖ لَـهٗ مَـقَـامٗ

ہم اپنے مسکن تونسہ شریف میں اُن کے مزارِ مبارک کی زیارت کیا کرتے ہیں، اپنے پروردگار کے یہاں وہ بڑے مقام ومرتبہ والے ہیں۔

## الفصل الثانی

(۱)

﴿...... شَیْخِی غلام معینؒ الدّین نظامی تونسوی باکستانی ......﴾

وَ اَبْـکَـیْـتَـنِـیْ عَـنِ الْـفِـرَاقِ یٰامُعِیْنُ!
هَیَـابَـاسِـلَ الْـاِلٰـهِ اَنْـتَ یَـا مَدِیْنُ

وَ عَیْـنِـیْ کشَلَّالٍ بِسَیْـلِ هَـوَامِـعِیْ
فَـلَـمْ اَبْـکِ بَـلْ عَـلَـیْـهِ یُبْکِیْنِی الْبَیْنُ

أَریٰ دامِعًا وَّ بَاکِیًا کُلَّ واحِدٍ
فَإِنَّ الصَّغِیْرَ وَالْکَبِیْرَ حَزِیْنٌ

أَلا وَدَّعَتکَ کُلُّ عَیْنٍ بِعَبْرَةٍ
عَلَیْکَ عَلَا الْبُکَاءُ ثُمَّ الرَّنِیْنٌ

لَقَدْ بِتَّ قَائِمًا وَاَنْهَرْتَ صَائِمًا
فَمَا خَضَعَ اِلَّا لِاِلٰهِکَ جَبِیْنٌ

فَنَمْ فِیْ جِوَارِ مَحْمُوْدٍ وَّ نِظَامٍ
وَ اِنْ اَنْتَ اِلَّا نَجْلُهُمْ وَ قَرِیْنٌ

فَغَادَرْتُمُ السِّجْنَ لِمَوْلَی الْوَرٰی فَقَطْ
بَلِ الْآنَ کُلُّنَا لِمَوْتِهٖ رَهِیْنٌ

بِکُمْ کَانَتِ الدُّنْیَا لَنَا رَوْضَةَ الْعَدْنِ
فَبَعْدَکُمْ عَادَتْ کَاَنَّهَا السِّجِّیْنٌ

فَمَا اَحْسَنَ الزَّمَانَ اِذْ کُنْتَ بَیْنَنَا
لَعَلِّیْ أَرَاکَ مَرَّةً اَیَا دَفِیْنٌ!

☆☆☆

## ترجمہ

(۱)

وَ اَبْکَیْتَنِیْ عَنِ الْفِرَاقِ یٰامُعِیْنُ!
هَیَابَاسِلَ الْاِلٰهِ اَنْتَ یَا مَدِیْنُ

اے غلام معینؒ الدین خان! آپ نے صدمہ مفارقت دے کر مجھے رلایا ہے، اے ہمارے شیر! اور اے اللہ کے شیر! آپ نے مجھے اشکبار کردیا ہے۔

(۲)

وَ عَیْنِیْ کشَلَّالٍ بِسَیْلِ هَوَامِعِیْ
فَلَمْ اَبْکِ بَلْ عَلَیْهِ یُبْکِیْنِی الْبَیْنُ

آپ کی جدائیگی میں میری آنکھیں بہنے والے اشکوں کے ساتھ مثل آبشار ہیں، میں تو نہیں روتا مگر فرقت مجھے رلاتی ہے۔

(۳)

أَریٰ دامِعًا وَّ بَاکِیًا کُلَّ واحِدٍ
فَاِنَّ الصَّغِیْرَ وَالْکَبِیْرَ حَزِیْنُ

میں ہر ایک کو آنسو بہاتے ہوئے، گریہ کناں دیکھ رہا ہوں، چھوٹا بڑا ہر ایک غم سے نڈھال ہے۔

(۴)

أَلا وَدَّعَتکَ کُلُّ عَیۡنٍ بِعَبۡرَۃٍ

عَلَیۡکَ عَلا الۡبُکَاءُ ثُمَّ الرَّنِیۡنُ

سنو! ہر آنکھ نے آپ کو آنسو بہاتے ہوئے الوداع کہا، آپ کی فرقت میں گریہ اور صدائے غم بلند ہوئی۔

(۵)

لَقَدۡ بِتَّ قَائِمًا وَاَنۡهَرۡتَ صَائِمًا

فَمَا خَضَعَ اِلَّا لِاِلٰهِکَ جَبِیۡنُ

آپ کی رات قیام میں بسر ہوتی، جبکہ آپ کے دن صیام میں بسر ہوتے، آپ کی جبینِ نیاز فقط اللہ کے حضور سجدہ ریز رہی۔

(۷)

فَنَمۡ فِیۡ جِوَارِ مَحۡمُوۡدٍ وَّ نِظَامٍ

وَ اِنۡ اَنۡتَ اِلَّا نَجۡلُهُمۡ وَ قَرِیۡنُ

خواجگانِ محمود اور نظام کے پڑوس میں راحت کی نیند سو جاؤ! آپ تو انہیں کی اولادِ امجاد میں سے ہیں اور ان کے مصاحبین میں سے ہیں۔

(۷)

فَغَادَرۡتُمُ السِّجۡنَ لِمَوۡلَی الۡوَرٰی فَقَطۡ

بَلِ الۡآنَ کُلُّنَا لِمَوۡتِهٖ رَهِیۡنُ

تم نے اس قید خانہ دنیا کو اپنے خالق حقیقی کی خاطر چھوڑ دیا جبکہ ہم سارے اب تلک موت کے ہاتھوں گروی رکھے ہوئے ہیں۔

(۸)

بِکُمْ کَانَتِ الدُّنْیَا لَنَا رَوْضَۃَ الْعَدْنِ
فَبَعْدَ کُمْ عَادَتْ کَاَنَّھَا السِّجِّیْنُ

تمہارے ساتھ ہی یہ دنیا ہمارے لئے جنت نظیر تھی مگر تمہارے جانے کے بعد دنیا ہمارے لئے جہنم کی مانند ہوگئی۔

(۹)

فَمَا اَحْسَنَ الزَّمَانَ اِذْ کُنْتَ بَیْنَنَا
لَعَلِّیْ أَرَاکَ مَرَّۃً اَیَا دَفِیْنُ!

جب آپ ہمارے درمیان میں جلوہ افروز تھے تو زمانہ کس قدر خوبصورت تھا۔ ارے او دفن ہونے والے......!!! اے کاش ایک بار میں تجھے دیکھ لیتا!

## (۲)

### ......فخر الاولیاء صوفی نذرؒ حسین بزدار تونسوی نقشبندی......

لَقَدْ زُرْتُ نِبْرَاسًا لِّاَھْلِ الصَّفَاءِ

اَیْ نَذَرَ حُسَیْنٍ مَفْخَرَ الْاَوْلِیَاءِ

لَقَدْ کَانَ اَسْبَقَ الشُّیُوْخِ طَرِیْقَةً

وَ اَسْخٰی لِفَیْضِہٖ مِنَ الْاَسْخِیَاءِ

عَلٰی بَیْعَةٍ اَکَبَّ مَنْ کَانَ حَظُّهٗ

یُبَایِعُهٗ کُلَّ صَبَاحٍ وَّمَسَاءِ

وَمَرْءٍ کَسَاهُ خِرْقَةً مِّنْ سُلُوْکِہٖ

فَصِفْرًا اَتَاهُ آبَ مَمْلُوْءَ الْاِنَاءِ

اَلَا فَیْضُهٗ یَکُوْنُ بَحْرًا مَّائِجًا

فَمَا دَامَ یَسْقِیْ مِنْهُ اَیُّ الْخُلَفَاءِ

اَتَانِیْ مَنَامًا فَاُمِرْتُ بِاِثْرِہٖ

فَقَامَ عَلٰی قَبْرِ سُلَیْمَانَ بِدُعَاءِ

اِذَا هُوَا مَامَنَا رَئَیْنَاهُ وَجْهًا

بِّوَجْهٍ عَلٰی اَرِیْکَتِہٖ الْحَمْرَاءِ

فَکُلُّ سَلَاسِلِ الطَّرِیْقَةِ حُبِّبَتْ

اِلَیْنَا نَوَدُّهَا مَوَدَّةَ الْاِخَاءِ

اَلا اِنَّمَا شَفَیْتُ نَفْسِیْ بِذِکْرَاہُ
لِیَذْکُرُ عِبَادَہٗ اُلِاٰلٰہُ فِی الْمَلَاءِ
فَخَالِقُنَا قَدْ قَالَ فِیْ اَوْلِیَائِہٖ
لَاَعْرِفُھُمْ فَلَمْ یَعْرِفُھُمْ سِوَائِیْ
لَقَدْ فَاحَ عَرْفُ شَیْخِنَا فِیْ قُرَی الْوَرٰی
اَلامِسْکُہٗ امْتَطٰی بِظَھْرِ الْھَوَاءِ
فَقَدْ زَادَ طِیْبُہٗ اَتٰی حِیْنَ نَعْیُہٗ
فَمَاجَ الْمُصَلُّوْنَ تَمَوُّجَ الْمَاءِ
لَقَدْ سَبَقَ "مَحْمُوْدُ" عَلٰی خُلَفَائِہٖ
کَمَا اشْتَاقَ مِنْھُمْ اِلَیْہِ لِلِّقَاءِ
اَلا اِنَّہٗ عَلَیْہِ قَامَ مُصَلِّیًّا
مُطِیْعًا لِأَمْرِ رَبِّہٖ وَالْوُرَثَاءِ
فَـ مَحْمُوْدُہٗ کَاِسْمِہٖ ظَلَّ مَحْمُوْدًا
لَہٗ قَامَ بِالدُّعَاءِ کَالْاَصْفِیَاءِ
فَمَمْدُوْحُنَا قَدْ تَخَلَّفَ زَوْجَہٗ
وَبِضْعَ بَنَاتٍ وَّثَلٰثَۃَ اَبْنَاءِ
فَمَسَّحَ بَنُوْہُ بِاصْطِبَارٍ دُمُوْعَھُمْ
وَاَیِّمُہٗ مَعَ الْبَنَاتِ وَالْاِمَاءِ

فَــوَدَّعَـــهٗ اَبْـنَـــائُـــهٗ بِـــالْـبَـــرَایَـــا
کَــمَـــا وَدَّعَـتْـــهُ زَوْجُــهٗ بِــالـنِّـسَــاءِ

سَـقَـی الـلّٰـــهُ قَبْرَهٗ سَقْیًـا بِّـمَـرْضَاهُ
مَــادَامَـــتِ الْاَرْضُ بِـدَوَامِ السَّمَـاءِ

فَـــزُرْنَـــاهُ فِــیْ قَـــرْیَةِ بُـــزْدَارَ قَبْـرَهٗ
دَعَـوْنَـا لَـــهٗ دَعْـــوَةَ اَهْـــلِ الْوَفَـاءِ

لَـقَـدْ کَـانَ زَائِـرُوْهُ عِـنْدِیْ کَـأُخْوَةٍ
کَـمَـــا زَائِـرُوْ رَمْـسِـهٖ کَـالْاَ صْدِقَـاءِ

اَلَا تَــونُسَتِـــیْ مَـــدِیْـنَةُ الْاَ تْـقِیَــاءِ
مَـقَــابِــرُهُـمْ تُــرٰی جَمِیْعَ الْاَرْجَـاءِ

فَـفِـی الـلّٰـهِ کُـلُّ مَـنْ فَنٰی وَلَقَدْ صَارَ
بِـذِکْـرَاهُ حَیًّا بَّـعْـدَ کَـأْسِ الْـقَضَاءِ

فَیَـــوْمَـئِـذٍ بَّــعْـــضٌ لِّبَــعْـضٍ عَـدُوٌّ
وَلٰــکِـــنْ تَـــدُوْمُ خُـــلَّةُ الْاَ تْـقِیَـــاءِ

☆☆☆

ترجمہ

(۱)

لَقَدْ زُرْتُ نِبْرَاسًا لِاَھْلِ الصَّفَاءِ
اَیْ نَذَرَ حُسَیْنٍ مَفْخَرَ الْاَوْلِیَاءِ

میں نے پاکیزہ باطن لوگوں کے ایک چراغ کی زیارت کی ہے یعنی وہ شخصیت جناب ''صوفی نذر حسین صاحب'' ہیں جو کہ باعث فخرِ اولیاء ہیں۔

(۲)

لَقَدْ کَانَ اَسْبَقَ الشُّیُوْخِ طَرِیْقَةً
وَ اَسْخٰی لِفَیْضِهٖ مِنَ الْاَسْخِیَاءِ

آپ سلسلہ طریقت میں دیگر مشائخ سے تیز تر تھے، نیز آپ (میکدۂ تصوف کا) جام فیض پلانے میں سخیوں سے بڑھ کر سخی تھے۔

(۳)

عَلٰی بَیْعَةٍ اَکَبَّ مَنْ کَانَ حَظُّهٗ
یُبَایِعُهٗ کُلَّ صَبَاحٍ وَّمَسَاءِ

آپ کے حصے میں آنے والے پامردی سے آپ کی بیعت میں داخل ہوتے رہے، صبح وشام آپ کے دستِ حق پرست پر بیعت کرتے رہے۔

(۴)

وَمَرْءٍ کَسَاهُ خِرْقَةً مِّنْ سُلُوْکِهٖ
فَصِفْرًا اَتَاهُ آبَ مَمْلُوْءَ الْاِنَاءِ

آپ نے کتنے لوگوں کو خرقہ خلافت سے نوازا جو کہ خالی برتن لے کر آتے اور دل کے برتن کو جامِ سلوک سے لبالب بھر کر لوٹتے۔

(۵)

اَلَا فَیْضُـهٗ یَکُوْنُ بَحْـرًا مَّائِجًا
فَمَـا دَامَ یَسْقِیْ مِنْـهُ اَیُّ الْخُلَفَاءِ

آگاہ رہو! آپ کا ''فیض'' اس وقت تک ''موجزن'' رہے گا جب تک آپ کا کوئی بھی خلیفہ بحرِ سلوک سے کاسہءِ فیض پلاتا رہے گا۔

(۶)

اَتَـانِیْ مَنَـامًـا فَـاُمِرْتُ بِاِثْرِهٖ
فَقَـامَ عَلٰی قَبْرِسُلَیْمَانَ بِدُعَاءِ

عزت مآب نے خواب میں اس بندہ کو زیارت سے مشرف کیا اور اپنے پیچھے چلنے کا حکم فرمایا، پیر پٹھان خواجہ سلیمان کی قبر پر کھڑے ہو کر آپ نے (میرے لیے) دُعا فرمائی۔

(۷)

اِذَا هُـوَا مَـامَنَـا رَئَیْنَـاهُ وَجُهًـا
بِّوَجْـهٍ عَلٰـی اَرِیْکَتِـهِ الْحَمْرَاءِ

اچانک کیا دیکھتے ہیں کہ پیر پٹھان سامنے سرخ رنگ کے ایک پلنگ پر آرام فرما ہیں، ہم آمنے سامنے اُن کی زیارت سے مشرف ہوئے۔

(۸)

فَکُلُّ سَلَاسِلِ الطَّرِیْقَةِ حُبِّبَتْ
اِلَیْنَا نَوَدُّهَا مَوَدَّةَ الْاِخَاءِ

(سنو!) طریقت کے تمام سلسلے ہمیں پیارے لگتے ہیں، ہم ان سے بھائی چارے کی طرح محبت کرتے ہیں۔

(۹)

اَلَا اِنَّمَا شَفَیْتُ نَفْسِیْ بِذِکْرَاهُ
لَیَذْکُرُ عِبَادَهٗ اَلْاِلٰهُ فِی الْمَلَاءِ

واضح رہے! ان کا تذکرہ خیر کرنے سے مجھے ''روحانی تسکین'' پہنچتی ہے کیونکہ معبودِ برحق اللہ تعالیٰ ''ملاءِاعلیٰ'' فرشتوں کی جماعت میں اپنے پیاروں کا تذکرہ کرتے رہتے ہیں۔

(۱۰)

فَخَالِقُنَا قَدْ قَالَ فِیْ اَوْلِیَائِهٖ
لَاَعْرِفُهُمْ فَلَمْ یَعْرِفُهُمْ سِوَائِیْ

تحقیق ہمارے خالق نے اپنے اولیاء کے بارے میں فرمایا، انہیں فقط میں ہی جانتا ہوں میرے بغیر انہیں کوئی نہیں جانتا یعنی اُن کی رفعتِ شان صرف اللہ تعالیٰ کو معلوم ہے۔

(۱۱)

لَقَدْ فَاحَ عَرْفُ شَیْخِنَا فِیْ قُرَی الْوَرٰی
اَلَا مِسْکُہٗ امْتَطٰی بِظَھْرِ الْھَوَاءٖ

ہمارے شیخؒ کی خوشبو دنیا بھر کی بستیوں میں پھیل گئی، (کیوں نہ پھیلتی) کیونکہ ان کی خوشبو نے ہوا کے دوش پر سواری کی۔

(۱۲)

فَقَدْ زَادَ طِیْبُہٗ اَتٰی حِیْنَ نَعْیُہٗ
فَمَاجَ الْمُصَلُّوْنَ تَمَوُّجَ الْمَاءٖ

اُن کی وصال کے خبر کے وقت ان کی خوشبو مزید تیز ہوگئی، ان کی نمازِ جنازہ میں شریک ہونے والے نمازی سیلِ رواں کی طرح مزدحم تھے۔

(۱۳)

لَقَدْ سَبَقَ "مَحْمُوْدُ" عَلٰی خُلَفَائِہٖ
کَمَا اشْتَاقَ مِنْھُمْ اِلَیْہِ لِلِّقَاءٖ

''صوفی محمودؒ صاحب'' آپ کی ارادت میں داخل ہونے والے آپ کے تمام خلفاء سے بازی لے گئے، اسی طرح وہ اُن تمام میں سے آپ سے (اُخروی) ملاقات کے شائق رہے (بالآخر ایسا ہی ہوا)۔

(۱۴)

اَلَا اِنَّہٗ عَلَیْہِ قَامَ مُصَلِّیًا
مُطِیْعًا لِأَمْرِ رَبِّہٖ وَالْوُرَثَاءٖ

حکم ربانی اور فرمائش ورثاء کے مطابق آپ نے ہی صوفی نذر حسین کی نمازِ جنازہ پڑھائی (اناللہ وانا الیہ راجعون)۔

(۱۵)

فَـمَحْمُوْدُہٗ کَاِسْمِہٖ ظَلَّ مَـحْـمُـوْدًا
لَـــہٗ قَـامَ بِـالـدُّعَـاءِ کَـالْاَصْـفِـیَـاءٖ

آپ کے محمود اپنے نام کے موافق ہی ''محمود'' یعنی تعریف کیے گئے ٹھہرے، انہوں نے نمازِ جنازہ کے بعد مخلصوں کی طرح اپنے شیخ ومرشد کے حق میں دُعا کی۔

(۱۶)

فَـمَـمْـدُوْحُـنَـا قَـدْ تَـخَـلَّفَ زَوْجَـہٗ
وَبِـضْـعَ بَـنَـاتٍ وَّثَـلٰـثَۃَ اَبْـنَـاءٖ

ہمارے موصوف جناب صوفی نذر حسین نے پسماندگان میں سوگوار اپنی زوجہ سمیت ''چند دختران اور تین فرزند'' چھوڑے ہیں۔

(۱۷)

فَـمَسَّـحَ بَـنُـوْہٗ بِـاصْطِـبَـارٍ دُمُوْعَـهُـمْ
وَاَیِّـمُـــہٗ مَـعَ الْـبَـنَـاتِ وَالْاِمَـاءٖ

اُن کی وفاتِ حسرت آیات کے موقع پر اُن کے بیٹے دامنِ صبر سے آنسو پونچھتے رہے اور اُن کی بیوہ، دختران اور اللہ کی بندیوں کے ہمراہ صبر (کے آنچل) سے آنسو پونچھتی رہیں۔

(۱۸)

فَوَدَّعَهٗ اَبْنَائُهٗ بِالْبَرَایَا
کَمَا وَدَّعَتُهٗ زَوْجُهٗ بِالنِّسَاءِ

آپ کے پسران نے ''خلقِ خدا'' کے جُھرمٹ میں آپ کو الوداع کہا اسی طرح آپ کی زوجہ محترمہ نے ''حلقہ خواتین'' میں آپ کا الوداعی دیدار کیا۔

(۱۹)

سَقَی اللّٰهُ قَبْرَهٗ سَقْیًا بِمَرْضَاهُ
مَادَامَتِ الْاَرْضُ بِدَوَامِ السَّمَاءِ

جب تک زمین و آسمان باقی ہیں اللہ تعالیٰ اُن کی قبر کو اپنی بارانِ رضا سے سیراب کرے (آمین)۔

(۲۰)

فَزُرْنَاهُ فِیْ قَرْیَةِ بُزْدَارَ قَبْرَهٗ
دَعَوْنَا لَهٗ دَعْوَةَ اَهْلِ الْوَفَاءِ

ہم نے ''بستی بزدار'' میں ہی ان کے مزار کی زیارت کی، وفادار لوگوں کی طرح ہم نے اُن کے لیے دُعائے خیر کی۔

(۲۱)

لَقَدْ کَانَ زَائِرُوْهُ عِنْدِیْ کَأُخْوَةٍ
کَمَا زَائِرُوْ رَمْسِهٖ کَالْاَصْدِقَاءِ

میری رائے میں ان کی ذات کا دیدار کرنے والے بھائیوں کی طرح تھے، اسی طرح اُن کے مزار کی زیارت کرنے والے دوستوں کی مانند ہیں۔

(۲۲)

اَلَا تَونُسَتِیْ مَدِیْنَةُ الْاَتْقِیَاءِ
مَقَابِرُهُمْ تُرٰی جَمِیْعَ الْاَرْجَاءِ

آگاہ رہو! میرا شہر "تونسہ شریف" اولیاء کا شہر ہے ہر سمت آپ کو اولیاء اللہ کی مزارات دکھائی دیتی ہیں۔

(۲۳)

فَفِی اللّٰهِ کُلُّ مَنْ فَنٰی وَلَقَدْ صَارَ
بِذِکْرَاهُ حَیًّا بَّعْدَ کَأْسِ الْقَضَاءِ

پس جو کوئی فنا فی اللہ ہو گیا، موت کا جام پینے کے بعد بھی وہ اپنے تذکرہ خیر کی صورت میں زندہ رہا۔

(۲۴)

فَیَوْمَئِذٍ بَّعْضٌ لِّبَعْضٍ عَدُوٌّ
وَلٰکِنْ تَدُوْمُ خُلَّةُ الْاَتْقِیَاءِ

اس روز (قیامت کے دن) کچھ لوگ ایک دوسرے کے دشمن ہوں گے مگر "اولیاء اللہ کی دوستی ہمیشہ باقی رہے گی"۔

# الفصل الثالث

(۱)

﴿......الشیخ خواجہ غلامؒ فرید (کوٹ مٹھن)......﴾

وَمِنْ اَوْلِیَـائِنَـا لَقَـدْ کَـانَ فَرِیْدٗ
مَـعَ الْاٰخَـرِیْـنَ مَـدْحَـہٗ سَوْفَ اُعِیْدٗ

فَـکَـمْ رَجُلٍ بَـایَعَـہٗ مِنْ بِلَادِنَـا
وَمَـنْ دَخَـلَ فِیْ بَیْعَۃٍ فَذَاکَ سَعِیْدٗ

وَکَـانَ یُبَلِّغُ الْوَرٰی بِـاَنَـاشِیْدٍ
لَـفِـیْ کُـلِّ یَوْمٍ مُّـحِبُّـہٗ یَـزِیْدٗ

یُـحَـرِّضُـنَـا عَلَـی الْاِطَـاعَۃِ شِعْـرُہٗ
یُـحَـرِّضُـنَـا لٰکِـنْ عَـلَیْهَـا الْوَعِیْدٗ

وَلَـوْ فَـذٌّ بَیْتِـہٖ سَـمِعْـتَ لَاَیْقَنْـتَ
عَـلٰـی اَنَّـہٗ مِـنَ الشُّـعَـراءِ رَشِیْـدٗ

قَـرَأْتَ قَـصِیْـدَۃً وَّلَـوْمِـنْ کِـتَابِـہٖ
لَاَنْـتَ اِلٰـی اُخْـرٰی لَسَـوْفَ تُـرِیْـدٗ

رَحِیْـمٌ اِلٰـهُـنَـا عَـلٰـی رُحَـمَـا ئِنَـا
عَـلٰـی کُـلِّ جَبَّـارٍ وَّلٰـکِـنْ شَـدِیْـدٗ

فَلَمْ یَـأْتِ عَـصْرٌ سَـادَۃٌ بَلْ عِبَـادُہٗ
عَـلَیْـہِ زَمَـانُـنَـا بِـحَـالِـہٖ شَھِیْـدٗ

لَـقَـدْ رُمْـتُ مِـدْحَۃً لَـکَانَتْ اِرَادَتِیْ
بِـفَـضْـلِ اِلٰھِیْ قَـدْ بَـلَـغْتُ مَـا اُرِیْدٗ

اَلَا اِنَّ مَـمْـدُوْحِـیْ قَـدِیْـمُ زَمَـانِـہٖ
وَلٰـکِـنَّـمَـا الْـمَـادِحُ شَـاعِرٌ جَدِیْدٗ

لَفِیْ" کُوْت مِتّنْ" قَـدْ یُـزَارُ ضَرِیْعُہٗ
اَلَا لِازْدِیَـارِہٖ مُـحِـبُّـہٗ یُـرِیْـدٗ

لَـہٗ مِـدْحَتِـیْ تَـعَـطَّـرَتْ بَـعْدَ مِیْتَتِیْ
وَلَـوْ اَنَّـنِـیْ اَبْـلٰـی لَیَبْـلٰی قَـدِیْـدٗ

☆☆☆

ترجمہ

(۱)

وَمِـنْ اَوْلِیَـائِـنَـا لَـقَـدْ کَـانَ فَـرِیْدٗ
مَـعَ الْاٰخَـرِیْـنَ مَـدْحَـہٗ سَوْفَ اُعِیْدٗ

اور ہمارے اولیاءِ کرام میں ایک خواجہ فرید بھی تھے، دوسرے بزرگوں کے ہمراہ عنقریب میں اُن کی تعریف وتوصیف کا اِعادہ کروں گا۔

(۲)

فَکَمْ رَجُلٍ بَایَعَهٗ مِنْ بِلَادِنَا
وَمَنْ دَخَلَ فِیْ بَیْعَةٍ فَذَاکَ سَعِیْدٗ

ہمارے ملک کے کتنے لوگوں نے ان کے دستِ حق پرست پر بیعت کی اور جو بھی آپ کی بیعت میں داخل ہوا تو وہ ’’خوش قسمت‘‘ ہے۔

(۳)

وَکَانَ یُبَلِّغُ الْوَرٰی بِاَنَاشِیْدٍ
لَفِیْ کُلِّ یَوْمٍ مُّحِبُّهٗ یَزِیْدٗ

آپ اپنے صوفیانہ کلام کے ذریعے عوام النّاس کو دینِ اسلام کی تبلیغ کیا کرتے تھے، ہر روز آپ کے چاہنے والوں میں اضافہ ہی ہوتا تھا۔

(۴)

یُحَرِّضُنَا عَلَی الْاِطَاعَةِ شِعْرُهٗ
یُحَرِّضُنَا لٰکِنْ عَلَیْهَا الْوَعِیْدٗ

آپ کی شاعری ہمیں اطاعتِ الٰہی کی ترغیب دیتی ہے، ان کی شاعری میں بیان کردہ ’’وعید‘‘ ہی ہمیں اطاعت کرنے کی ترغیب وتحریص دیتی ہے۔

(۵)

وَلَوْ فَذًّ بَیْتِهٖ سَمِعْتَ لَاَیْقَنْتَ
عَلٰی اَنَّهٗ مِنَ الشُّعَرَاءِ رَشِیْدٗ

اگر آپ ان کا ایک ہی شعر سن لیں تو آپ اس نتیجہ پر پہنچ پائیں گے کہ یقیناً وہ

شعراء میں سے ایک ہدایت یافتہ انسان ہیں۔

(٦)

**قَرَأْتَ قَصِیْدَةً وَّلَوْمِنْ کِتَابِهٖ**

**لَاَنْتَ اِلٰی اُخْرٰی لَسَوْفَ تُرِیْدُ**

اگر آپ ان کی مجموعہ شاعریِ ''دیوانِ فرید'' سے ایک قصیدہ بھی پڑھ لیں تو عنقریب آپ دوسرا قصیدہ پڑھنے کا ضرور ارادہ کریں گے۔

(٧)

**رَحِیْمٌ اِلٰهُنَا عَلٰی رُحَمَائِنَا**

**عَلٰی کُلِّ جَبَّارٍ وَّلٰکِنْ شَدِیْدُ**

ہمارے معبودِ حقیقی ہمارے مہربان لوگوں پر تو مہربان ہیں مگر ہر ظالم و جابر سے شدید ترین گرفت کرنے والے ہیں۔

(٨)

**فَلَمْ یَأْتِ عَصْرٌ سَادَهٗ بَلْ عِبَادُهٗ**

**عَلَیْهِ زَمَانُنَا بِحَالِهٖ شَهِیْدُ**

کوئی بھی دور ایسا نہیں جس پر بندگانِ خدا میں سے کوئی سیادت و سرداری نہ کرتا ہو، ہمارے بیان پر زمانہ بزبانِ حال گواہ ہے۔

(٩)

**لَقَدْ رُمْتُ مِدْحَةً لَکَانَتْ اِرَادَتِیْ**

**بِفَضْلِ اِلٰهِیْ قَدْ بَلَغْتُ مَا اُرِیْدُ**

میں نے ان کی تعریف وتوصیف کرنے کا قصد کیا کیونکہ ان کا تذکرہ خیر کرنا میرے ارادہ میں داخل تھا، اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے میں اپنے ارادہ کے حصول میں کامیاب ہوگیا۔

(۱۰)

اَلَا اِنَّ مَمْدُوْحِیْ قَدِیْمٌ زَمَانِہٖ
وَلٰکِنَّمَا الْمَادِحُ شَاعِرٌ جَدِیْدٌ

آگاہ رہو! میرے ممدوح کا تعلق زمانہ قدیم سے ہے مگر اس کی مدح سرائی کرنے والا جدید دور کا شاعر ہے۔

(۱۱)

لَفِیْ "کُوْت مِتّنْ" قَدْ یُزَارُ ضَرِیْعُہٗ
اَلَا لِاِزْدِیَارِہٖ مُحِبُّہٗ یُرِیْدُ

کوٹ مٹھن میں آپ کے مزار کی زیارت کی جاتی ہے، آگاہ رہو!! اُن سے محبت وعقیدت رکھنے والے سالکین ہی اُن کی زیارت کا شغف رکھتے ہیں۔

(۱۲)

لَہٗ مِدْحَتِیْ تَعَطَّرَتْ بَعْدَ مِیْتَتِیْ
وَلَوْ اَنَّنِیْ اَبْلٰی لَیَبْلٰی قَدِیْدٌ

میری موت کے بعد، ممدوح کے حق میں کہے گئے میرے تعریفی مناقب اُن کے حق میں عطر پاش رہیں گے، اگرچہ میں اپنی قبر میں بشمول کفن کے بوسیدہ ہوچکا ہوں گا۔

(۲)

## ﴿......الشیخ و الشّریف شاہ محمد جمالؒ شاہ جمالی،مظفرگڑھ......﴾

اَلَمْ تَعْرِفُوْا عَنْ مَدْحِ شَاہِ جَمَالٍ؟
اَلَا اِنَّہٗ کَاِسْمِہٖ بَدْرُ جَمَالٍ

وَکَانَ شَرِیْفًا اَنْقَبَ الْحَسَبِ وَالنَّسَبِ
لَقَدْ کَانَ مِنْ سِبْطِ رَسُوْلِہٖ وَآلٍ

لَقَدْ کَانَ عَالِمًا وَلِیًّا وَّصُوْفِیًّا
لِعِرْفَانِہٖ کَانَ کَقُلَّۃِ الْجِبَالٍ

بِحُبِّ نَبِیِّہٖ ارْتَدٰی طُوْلَ عَیْشِہٖ
یُرٰی اُسْوَۃَ الْمَاضِیْ فِیْ زَمَنِ الْحَالٍ

فَکَمْ رَجُلٍ بَایَعَہٗ مِنْ بِلَادِنَا
لِمُسْتَرْ شِدِیْنَ صَارَ خَیْرَ مَآلٍ

فَکَانَ لِذِی الْحَاجَۃِ عَیْنَ سَخَاوَۃٍ
فَیَسْخُوْ عَلَیْہِ دُوْنَ اَیِّ مَلَالٍ

نَرَی الْاَوْلِیَاءَ بَرْکَۃً خَاصَۃً لَّنَا
حَسِبْنَا وُجُوْدَھُمْ لَنَا خَیْرَ فَالٍ

فَکَمْ قَائِلٍ مَنَا قِبَ الْاَوْلِیَاءِ
فَطُوْبٰی لِمَنْ وَصَفَ اَخْیَارَ الرِّجَالٍ

لَقَدْ رُمْتُ تَقْدِیْمَ مَدَائِحِهٖ شَیْئًا
فَقَدَّمْتُ مِنْهَا مَا قَدْ خَطَرَ بِبَالٖ

مَضَتْ لَوْ مِئَاتٌ مُنْذُ فَارَقَ دُنْیَاهُ
فَلَمْ یَمْحُ لٰکِنْ ذِکْرُهٗ مِنْ خیَالٖ

فَکَانَ اَکَثُّ الشَّعْرِ اَبْدَنَ مَرْبُوْعًا
لَهٗ عَیْنُ عِیْنٍ کَانَ قِطْعَةَ هِلَالٖ

قَدِ اشْتَهَرَتْ مُظَفَّرُ جَرُ لِقَبْرِهٖ
لَفِیْ عَصْرِهٖ کَانَ عَظِیْمَ الْمِثَالٖ

☆☆☆

ترجمہ

(۱)

اَلَمْ تَعْرِفُوْا عَنْ مَدْحِ شَاهِ جَمَالٖ؟
اَلَا اِنَّهٗ کَاِسْمِهٖ بَدْرُ جَمَالٖ

کیا آپ ’’جناب شاہ جمال رحمۃ اللہ علیہ‘‘ کی تعریف وتوصیف سے واقف نہیں ہیں؟ آگاہ رہو!! وہ اپنے نامِ نامی کے موافق ہی مہتاب حسن و جمال تھے۔

(۲)

وَکَانَ شَرِیْفًا اَثْقَبَ الْحَسَبِ وَالنَّسَبِ
لَقَدْ کَانَ مِنْ سِبْطِ رَسُوْلِہٖ وَآلِ

آپ سید تھے، مشہور حسب ونسب والے تھے، آپ رسول ﷺ کی اولادِ امجاد یعنی حضورؐ کی آل اطہار میں سے تھے۔

(۳)

لَقَدْ کَانَ عَالِمًا وَلِیًّا وَّصُوْفِیًّا
لِعِرْفَانِہٖ کَانَ کَقُلَّۃِ الْجِبَالِ

آپ ایک عالم ولی اللہ اور صوفی تھے معرفت الٰہی رکھنے کے لحاظ سے آپ پہاڑ کی چوٹی کی طرح رفیع وبالا تھے۔

(۴)

بِحُبِّ نَبِیِّہٖ ارْتَدٰی طُوْلَ عَیْشِہٖ
یُرٰی اُسْوَۃَ الْمَاضِیْ فِیْ زَمَنِ الْحَالِ

آپ نے عمر بھر حُبِّ رسول مقبول ﷺ کا لباس زیب تن کیئے رکھا، زمانہ حال میں آپ یکتائے روزگار ماضی کا نمونہ دکھائی دیتے۔

(۵)

فَکَمْ رَجُلٍ بَایَعَہٗ مِنْ بِلَادِنَا
لِمُسْتَرْشِدِیْنَ صَارَ خَیْرَ مَآلِ

ہمارے وطن پاکستان کے کتنے لوگوں نے نے آپ کے دست حق پرست پر

بیعت کی آپ طالبان ہدایت کے لئے بہترین مرجعِ اُمید بن گئے۔

(٦)

فَکَانَ لِذِی الْحَاجَةِ عَیْنَ سَخَاوَةٍ
فَیَسْخُوْ عَلَیْهِ دُوْنَ اَیِّ مَلَالٍ

آپ حاجت مند کے لئے سرچشمہ سخاوت تھے آپ ضرورت مند پر بغیر کسی تنگدلی ونا گواری کے سخاوت وعنایت کرتے رہتے تھے۔

(٧)

نَرَی الْاَوْلِیَاءَ بَرْکَةً خَاصَةً لَّنَا
حَسِبْنَا وُجُوْدَهُمْ لَنَا خَیْرَ فَالٍ

ہم اولیاء اللہ کو اپنے لیے خصوصی برکت خیال کرتے ہیں (مزید برآں) ہم اپنے درمیان اُن کو اور اُن کے وجود کو ''خوش فالی'' سے تعبیر کرتے ہیں۔

(٨)

فَکَمْ قَائِلٍ مَنَا قِبَ الْاَوْلِیَاءِ
فَطُوْبٰی لِمَنْ وَصَفَ اَخْیَارَ الرِّجَالِ

پس کتنے لوگ ہیں جو بزرگان دین کے محاسن ومناقب بیان کرنے والے ہیں مبارک ہو!! ایسے شخص کو جو بھلے لوگوں کی تعریف وتوصیف کرنے والا ہے۔

(٩)

لَقَدْ رُمْتُ تَقْدِیْمَ مَدَائِحِهٖ شَیْئًا
فَقَدَّمْتُ مِنْهَا مَا قَدْ خَطَرَ بِبَالٍ

میں نے ان کے مدائح ومناقب میں سے کچھ نہ کچھ بیان کرنے کا قصد کیا ہے جو کہ میرے دل میں آیا اسے میں نے (لوگوں پر) پیش کردیا۔

(۱۰)

مَضَتْ لَوْ مِئَاتٌ مُنْذُ فَارَقَ دُنْیَاہُ

فَلَمْ یَمْحُ لٰکِنْ ذِکْرُہٗ مِنْ خَیَالٖ

اگرچہ ہمارے ممدوح کو دُنیا چھوڑے صدیاں بیت گئیں مگر اُن کا ذکر خیر (تاحال) ہمارے خیال سے مٹ نہ سکا۔

(۱۱)

فَکَانَ اَکَثَّ الشَّعْرِ اَبْدَنَ مَرْبُوْعًا

لَہٗ عَیْنُ عِیْنٍ کَانَ قِطْعَۃَ ھِلَالٖ

(حلیہ) آپ گھنے بالوں والے، فربہ بدن تھے، آپ کی قدوقامت درمیانہ تھی، وہ نیل گائے جیسی موٹی آنکھ رکھتے تھے، آپ حسن و جمال میں چاند کا ٹکڑا دِکھائی دیتے۔

(۱۲)

قَدِ اشْتَھَرَتْ مُظَفَّرُ جَرُ لِقَبْرِہٖ

لَفِیْ عَصْرِہٖ کَانَ عَظِیْمَ الْمِثَالٖ

آپ کے مزار کی وجہ سے مظفر گڑھ (شاہ جمال) نے شہرت پائی، آپ اپنے زمانہ کی بڑی مثالی شخصیت تھے۔

# الباب السابع

## الفصل الاوّل

(۱)

﴿......فی وصفِ مُفتی کلیم اللّٰہ رحمۃ اللّٰہ علیہ......﴾

استاذ جامعۃ محمودیّہ نظامیّہ تونسہ شریف

لَاُسْتَاذُنَا فَارَقَنَا اَیُ کَلِیْمُ
فَاِنِّیْ بِمَوْتِہٖ کَوُلْدِہٖ یَتِیْمُ

اَلَمْ تَدْرِ اِنَّمَا کَفَاہُ رَحِیْمَانِ؟
رَحِیْمٌ رَسُوْلُہٗ وَ رَبُّہٗ رَحِیْمُ

چہ خوشا کہ ہنوزست درمیان دوکریم
کَرِیْمٌ نَبِیُّہٗ وَ مَوْلَاہُ کَرِیْمُ

فَبِالسُّنَّۃِ ارْتَدٰی وَ بِالذِّکْرِ تَعَمَّمَ
لَہٗ سَھُلَ الدِّیْنُ الْحَنِیْفُ الْمُسْتَقِیْمُ

مَا اَحْسَنَ شَیْخَنَا مَا اَطْیَبَ حِیْنَہٗ!
وَجِیْہٌ ھُنَالِکَ وَ ھٰھُنَا وَسِیْمٌ

لَقَدْ زُرْتُہٗ وَجْھًا بِوَجْہٍ مَّنَامًا
تَعَمَّمَ کَمَا کَانَ نَعَمْ ذَاکَ سَلِیْمٌ

فَـمَـوْتَتُـہٗ لَقَدْ اَتَـا مَتُـہٗ قَبْلَـنَـا
وَ نَبَّـہَ بِـاَنَّ الْـمَـوْتَ کُلَّنَـا یُنِیْمُ

وَ اَرْسَـلَ رِسَـالَۃً اِلَیْـنَـا بِـاَنَّنِیْ
رَحَلْـتُ لَیَـرْحَلَـنَّ مَنْ ھُنَـا مُقِیْمُ

وَلَـوْ کَـرَّ صَفْدَرُ الْمَمَاتِ عَلٰی مَرْءٍ
لَـخَـرَّ لَـدَیْ صَـرْعٰـی لِاَنَّہٗ ھَزِیْمُ

وَ مَـرْءٍ کَسَـاہُ الْـمَوْتُ زِیَّ نَسِیْجِـہٖ
فَـلَاحَـیَّ اِلَّا فِـیْ کِسَـائِہٖ سَھِیْمُ

فَـ حَـامِـدُہٗ تَـلْـمَـذَ بِضْعَ حِجَجٍ لَہٗ
یَقُـوْلُ مِـنَ الشُّیُـوْخِ اِنَّـہٗ غَـنِیْـمُ

وَلَـمْ نَـدْرِمَـا شَـانُـہٗ وَمَـا مَقَـامُہٗ؟
بِـمَـمْـدُوْحِنَـا فَقَـطْ اِلٰـھُـہٗ عَلِیْمُ

وَ مَھْوٰی الْـقُلُـوْبِ ذَاتُـہٗ لِجَمِیْعِنَـا
شَـفِیْـقٌ عَـلَیْـنَـا وَ لِـذِی الْعِلْمِ حَمِیْمُ

سَـقَـاہُ اِلٰـھُـہٗ بِـمَـرْضَـاہُ قَبْـرَہٗ!
وَھَـبَّ مِـنَ الْجِنَانِ اِلٰی ذَاکَ نَسِیْمُ!

عَـلَیْـہِ نَھَـارًا رَحْـمَۃُ اللّٰہِ تَـمْـطُرُ
وَلَیْـلًا ، رَجَـوْنَـا مِـنْـہُ قَطُّ لَا تَرِیْمُ

دَعَــوْنَــا تَسَـعُـهُ جَـنَّةُ الْـعَـدْنِ دَارًا
وَیَسْــکُـبُ دَائِـمًـا عَـلَیْــهِ الـنَّعِـیْـمُ

☆☆☆

ترجمہ

(۱)

لَاُسْتَــاذُنَــا فَــارَقَـنَـا اَیُّ کَـلِـیْـمُ
فَــاِنِّــیْ بِــمَــوْتِــهٖ کَوُلْـدِهٖ یَتِیْـمُ

ہمارے استاد محترم یعنی مفتی کلیم اللہ صاحب ہم سے جدا ہوکر راہی ملکِ عدم ہوئے، بلاشبہ ان کی اولاد کی طرح ان کی موت پر میں بھی یتیم ہو گیا ہوں۔

(۲)

اَلَــمْ تَــدْرِ اِنَّـمَـا کَـفَـاهُ رَحِیْـمَـانِ؟
رَحِیْــمٌ رَسُــوْلُـــهٗ وَ رَبُّـــهٗ رَحِیْـمُ

کیا آپ نہیں جانتے کہ انہیں فقط دو مہربان ذاتیں کافی ہیں (کیونکہ) ان کا رسولِ مجسم ﷺ بھی رحیم ہے اور ان کا رب تعالیٰ بھی رحیم ہے۔

(۳)

چہ خُشا کہ ہنوزَست درمیان دوکریم
کَــرِیْــمٌ نَبِیُّـــهٗ وَ مَــوْلَاهُ کَــرِیْـمُ

کس قدر خوش آئند بات ہے کہ وہ اس وقت دو کریموں کے درمیان میں ہیں، ان کا نبی ﷺ بھی کریم ہے اوران کا خالق بھی کریم ہے۔

(۴)

**فَبِالسُّنَّةِ ارْتَدٰی وَ بِالذِّکْرِ تَعَمَّمَ**
**لَهٗ سَهُلَ الدِّیْنُ الْحَنِیْفُ الْمُسْتَقِیْمُ**

پس آپ نے عمر بھر اتباعِ سنت کا لباس زیبِ تن فرمایا اور ذکر اللہ کی دستار سجائی، ان کیلئے سیدھے دین حنیف پر عمل کرنا آسان ہوگیا۔

(۵)

**مَا اَحْسَنَ شَیْخَنَا مَا اَطْیَبَ حِیْنَهٗ!**
**وَجِیْهٌ هُنَالِکَ وَ هٰهُنَا وَسِیْمٌ**

ہمارے شیخ صاحب کس قدر خوبصورت تھے! ان کی زندگی کس قدر پاکیزہ تھی، وہ وہاں پر اُس دنیا میں بڑی شان ومرتبہ والے ہیں اور یہاں پر خوبصورت ہیں۔

(٦)

**لَقَدْ زُرْتُهٗ وَجْهًا بِوَجْهٍ مَّنَامًا**
**تَعَمَّمَ کَمَا کَانَ نَعَمْ ذَاکَ سَلِیْمٌ**

میں نے خواب میں اپنے شیخ محترم کی زیارت کی، حسبِ دستور آپ نے عمامہ سجا رکھا تھا، جی ہاں! آپ تندرست لگ رہے تھے۔

(۷)

فَمَوْتَتُہٗ لَقَدْ اَنَامَتْہُ قَبْلَنَا
وَ نَبَّہَ بِاَنَّ الْمَوْتَ کُلَّنَا یُنِیْمُ

انہیں موت نے ہم سے پہلے سُلا دیا اور وہ خبردار کر گئے کہ بلا شبہ موت ہم سب کو سُلا دینے والی ہے۔

(۸)

وَ اَرْسَلَ رِسَالَۃً اِلَیْنَا بِاَنَّنِیْ
رَحَلْتُ لَیَرْحَلَنَّ مَنْ ھُنَا مُقِیْمُ

(اپنی موت سے) انہوں نے ہماری طرف پیغام بھیجا ہے کہ میں تو دارِ فانی سے کوچ کر چکا ہوں پس جو بھی یہاں مقیم ہے اُس نے ضرور بالضرور کوچ ہی کرنا ہے۔

(۹)

وَلَوْ کَرَّ صَفْدَرُ الْمَمَاتِ عَلٰی مَرْءٍ
لَخَرَّ لَدَیْ صَرْعٰی لِاَنَّہٗ ھَزِیْمُ

اور اگر موت کا پہلوان (یعنی فرشتۂ اجل) کسی شخص پر حملہ آور ہو جائے تو وہ شخص بھی پچھاڑے ہوئے لوگوں کے پاس شکست خوردہ ہو کر گر جاتا ہے۔

(۱۰)

وَ مَرْءٍ کَسَاہُ الْمَوْتُ زِیَّ نَسِیْجِہٖ
فَلَا حَیَّ اِلَّا فِیْ کِسَائِہٖ سَہِیْمُ

